# 'चरित्र बल'

चरित्र उस आत्मिक शक्ति का नाम है जो बुराइयो मे से भी अपना कार्य करती है। अंधकार मे से जिस प्रकार चन्द्रमा चमकता है, उसी प्रकार चरित्र की आभा भी फूटती है ? जिसे दुर्गुणों का ढेर रोक नही सकता, जिसके प्रकाश से मानवता मे निखार आता है। व्यक्ति की अच्छे या बुरे की पहचान, उसके उज्जवल कपडो, साफ तन या धार्मिक वाणी से नही अपितु उसके कृत्यो से की जाती है। इसके उदाहरण हमारे देश मे अनगिनत हैं, जिनकी गणना करना कठिन है। जैसे महात्मा गांधी, डा० जाकिर हुसैन, मोहम्मद मुजीब आदि ये हमारे आधुनिक समय के व्यक्ति हैं, जिनके चरित्र मे मानवता की आभा दिखाई देती है।

चरित्र की शक्ति, इद्रियो के दमन और विचारो की दृढ़ता से उत्पन्न होती है। चरित्र आत्मा का प्रकाश है, आत्मा का चुम्बक है। करुणा, क्रूरता, सत्य, झूठ, दृढ़ता कमजोरी, निर्भीकता, नम्रता, अभिमान, त्याग व स्वार्थ भाव इत्यादि आत्मा से ही सम्बन्धित गुण और अवगुण हैं। इन्ही गुण और अवगुणो के द्वारा मनुष्य की पूजा एव निन्दा की जाती है। तभी तो हमारे देश के ऐसे महान पुरुषों को पूजा जाता है, जिनको हम कभी भी नही भूल सकते।

आज मनुष्य वैज्ञानिक युग में बहुत आगे बढ़ गया है, पर उसकी नैतिकता पीछे छूट गई है। इस बाह्य प्रगति के भीतर भी एक अन्य वस्तु है जिसकी उन्नति की इससे भी अधिक आवश्यकता है—वह है आत्मा। आत्मा की उन्नति चरित्र की उन्नति करती है। वैज्ञानिक उन्नति और आत्मिक उन्नति के समानान्तर प्रगति मे ही सम्पूर्ण मानवता का सुख निहित है। ससार ने अगर किसी का आदर किया है, तो उन्ही का जो चरित्र की ज्वाला से देदीप्यमान थे।

यह बहुत दुर्भाग्य की बात है कि आज शिक्षा का उद्देश्य नौकरी करना समझा जाता है। शिक्षा का उद्देश्य तो असगत व उच्छृंखल प्रवृत्तियों को मोडकर मनुष्य बनाना है। चरित्रीकन व्यक्ति जिस किसी भी क्षेत्र मे जायेगा, अपनी चरित्र की उज्जवलता से प्रकाशित होगा। अत चरित्र बल हिमालय जैसा उन्नत, सागर जैसा अथाह, गगोत्री जैसा पवित्र, नीलाम्बर सदृश-विशाल सूर्य के समान, तेजस्वी, चद्रमा समशीतल और चदन से भी अधिक सुरक्षित है। यही सब प्रकार की उन्नतियों का सार है।

एक कहावत है कि जिस व्यक्ति का इस संसार मे चरित्र के अलावा उसके सारे सुख, ऐश्वर्य, धन-दौलत सब कुछ नष्ट हो जाए, तब भी महान ही रहेगा। और जिसका चरित्र भ्रष्ट है और उसके पास ससार के सभी ऐश्वर्य मौजूद है, वह तब भी महान नही होगा।

"जिसका चरित्र गया उसका सब कुछ गया।"

मैं इस संसार के सभी व्यक्तियों से प्रार्थना करता हूं कि वह अपने चरित्र को उज्जवलतम बनायें। खासतौर से जो मेरे सगे सम्बन्धी भाई, बन्धु, साथी और अपने

कालेज वालों से प्रार्थना है कि वह चरित्र को सूर्य, चंद्रमा, गगा, हिमालय की तरह महान बनायें। बाहार के व्यक्तियो से प्राथना ही की जा सकता है।

मैं आज की दुनिया मे सबसे बड़ी वस्तु चरित्र को मानता हूं। क्योकि चरित्र ही सब प्रकार की उन्नति का सार है।

ब्रह्मानन्द
बी ए. तृतीय वर्ष आनंस (हिन्दी)
जामिआ कालेज

# हकीक़त

दर्द के सुर मे अफसाना,
हम ये लिखते हैं।
सुने न सुने ज़माना
फिर भी कहते हैं॥
नही है जहा मे,
कोई किसी का।
झूठे सब नाते हैं॥

महकते फूल को सब पूजें,
जर्द फूल को न पूछें।
बहुत कम है,
इस जहाँ मे,
ख़ुशी दे कर
गम ले लेते हैं।
छलकते पैमाने को पीने,
हाथ सब बढ़ाएँ।

छाए जब गम के साए,
पास कोई न आए।
बहुत कम हैं,
इस जहाँ में,
अमृत दे कर,
जहर पी लेते हैं॥


नीलिमा पुनीषा
एम. एड. प्रथम वर्ष
जामिया टीचर्स कालेज

# आज कल की ग़ज़ल

क्या करूँगा मैं ये इल्म की दौलत पाकर
मेरे अल्लाह बनादे मुझको जॉनीवाकर
फिल्म में मेरे चमकने से उजाला हो जाए
मुतव्वजा मेरी तरफ मधुबाला हो जाए
मेरे अल्लाह पढ़ाई से बचाना मुझको
नेक जो राह हो उसपे मत चलाना मुझको
हो मेरा काम बुजुर्गों को नसीहत करना
सट गए हो जो उन बुड्ढो की मरम्मत करना
मुझ से जबर्दस्ती कहा जाता है कि पढ एलजेबरा
उसपे ये ताकीद मत रो मत घबरा
कैसे आसान हो ये दुश्वारियें मजमून बता
पास हो जाऊँ खाके जिसे वो माजून बता
मुझसे इंगलिश नही चलती इसे इज्री कर दे
बल्कि मुमकिन हो तो अंग्रेजी को भी हिन्दी कर दे
नक्शा भरने का भी नया रग निकाला मैंने
भर दिया नक्शे मे लिपिस्टिक का मसाला मैंने
क्या हुआ जो लोग मुझ को गधा कहते हैं
होती आई है अच्छों को बुरा कहते हैं

हेम चन्द गौड़
बी. एस. सी. (आनर्स) भौतिक शास्त्र
प्रथम वर्ष

تک تمہارے گھر بیٹھا رہا ـــــ اور پھر تمہارے گھر جانا میرا روزانہ کا معمول بن گیا۔

میں نے محسوس کیا تھا تمہاری فطرت بہت شرمیلی ہے مجھے دیکھ کر تمہاری پلکیں حیا کے بوجھ سے دب جاتی تھیں۔ ہمارے درمیان رسمی باتیں ہی ہوتی تھیں۔ مگر پھر بھی تم مجھ سے بات کرتے ہوئے جھجکتی تھیں۔ تمہاری یہ حیا مجھے پہلے تو بہت پیاری لگی۔ مگر کچھ عرصہ کے بعد یہ حیا میرے دل کی خلش بن گئی اور میں یہ سوچنے کے لیے مجبور ہو گیا کہ یہ شرم ہے یا مجھ سے بے نیازی۔ تھوڑا وقت اور گزرنے پر میں نے یہ بھی محسوس کیا۔ کہ تم مجھ سے کچھ کھنچی کھنچی سی رہتی ہو۔ جب بھی تم سے کوئی سوال کرتا تم خاموش رہتیں۔ جب بھی تم سے بات کرنے کی کوشش کرتا تم گھر میں کسی طرف چلی جاتیں ـــــ تمہارے رویے کی یہ کیفیت پہلے تو دھیرے دھیرے میرے سامنے آئی۔ مگر وقت کے ساتھ ساتھ یہ واضح ہوتی گئی۔ اور آخر کار میں نے مجبور ہو کر اپنے دل کی خلش کو خط کے ذریعے تم پر ظاہر کیا۔

"میں تمہارے پیار کے دو میٹھے لفظوں کی تلاش میں تمہارے گھر جاتا ہوں۔ مگر یہ میری زندگی کا سب سے بڑا المیہ ہے کہ جس طرح پیاسا جاتا ہوں اسی طرح پیاسا واپس لوٹ آتا ہوں۔ ایسا کیوں ہے تسیا؟

حیا اتنی شدید اور طویل تو نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہی تم پر ایسی گھریلو پابندیاں عاید ہیں۔ کہ جن کے باعث تم گفتگو نہ کر سکو ـــــ کالج میں بھی کئی بار تم سے گفتگو کرنے کی کوشش کی مگر تم نے موقع ہی نہیں دیا۔ شاید میری غربت میرے پیار میں حائل ہو گئی ہے۔

دیکھو سیا۔ اگر تم مجھ سے کسی وجہ سے گفتگو نہیں کر سکتیں تو صرف ایک بار پیار کا اقرار کر لو بس صرف تم اپنی زبان سے اتنا کہہ دو "شہاب مجھے تم سے محبت ہے" اور اس کے علاوہ میں تم سے کچھ نہیں چاہتا ۔۔۔۔" ۔۔۔

کافی دنوں تک تمہارے جواب کا انتظار کیا۔۔۔ مگر تم نے جواب نہیں دیا۔ اور پھر وہ دوسرا اور آخری خط تھا۔

"آپ کی شرم اور مسکراہٹ نے مجھے ایک بہت بڑی غلط فہمی میں مبتلا کر دیا تھا۔ شرمانا اور مسکرانا تو درحقیقت آپ کی دو خوبصورت سی عادتیں ہیں۔ اور مجھ سے حماقت یہ ہوئی ہے کہ میں ان عادتوں میں اپنی زندگی تلاش کرنے لگا ـــــ میں نے انھیں پیار سے وابستہ کر دیا ـــــ بہرحال آئندہ یہ کم فہم آپ کی عادتوں کے دلکش دام میں گرفتار ہونے کی جسارت کبھی نہیں کرے گا۔

خط تم تک پہونچا کر میں نے سوچا کہ شاید یہ تم پر کوئی اثر ڈالے اور تم چیخ چیخ کر کہو۔ "ہاں شہاب مجھے تم سے محبت ہے" مگر ایسا نہیں ہوا۔ تم مجھ سے پہلے کی طرح بے نیاز تھیں اور پھر میں اس خط کو ہی زندگی کی تلخ حقیقت سمجھ کر خاموش ہو گیا۔ کچھ دنوں تک تمہیں بھولنے کی کوشش کرتا رہا مگر یادوں کے زخم بہت گہرے تھے۔ اس لیے تمہیں بھول نہیں سکا جب سکون کا کوئی راستہ نظر نہیں آیا۔ تو میں نے ان زخموں کو سینے سے لگا لیا۔ جب کوئی شے دل سے بہت قریب پہنچ جاتی ہے تو اس سے محبت ہو جانا فطری بات ہے۔ اس لیے تمہاری تصویر دیکھ دیکھ کر میں ان زخموں کا کرب جگاتا تھا۔

ایک دن مجھے معلوم ہوا کہ تمہاری شادی آفتاب سے طے کر دی گئی ہے۔ یہ سن کر مجھ پر نہ کوئی بجلی ہی گری اور نہ کوئی بم گرا کیونکہ میرے نزدیک محبت کی معراج شادی نہیں ہے اور نہ میں یہ ضروری سمجھتا ہوں کہ پیار کا جذبہ دونوں دلوں میں یکساں ہو اسی خیال کے تحت میں بھی تم سے پیار کرتا تھا۔ یہ جانتے ہوئے بھی کہ تم میرے پیار سے بے پروا ہو۔ تمہاری شادی کا دعوت نامہ آیا میں نے مسکراتے ہوئے اس کو منظور کر لیا۔ تمہاری شادی کی تقریب میں بھی قہقہوں کے ساتھ شریک ہوا۔ اور پھر وہ شب بھی آئی جب تم ہمیشہ کے لیے آفتاب کی ہو گئیں۔ سنتے ہیں کہ عاشق کے لیے ایسی شب کا دامن۔ دامن قیامت سے ملا ہوتا ہے۔ مگر مجھے ایسی کسی بات کا احساس نہیں ہوا۔ میں مکمل سکون سے تمام رات تمہاری تصویر سے اپنے آپ کو جگا جگا کر لذت لیتا رہا۔ شادی کے تین دن بعد تم اپنے میکہ واپس آئیں۔ میں تمہارے گھر پہونچا جب دستک دینے پر تم نے دروازہ کھولا۔ میں تمہیں دیکھ کر حیرت زدہ سا رہ گیا۔ تمہارے چہرے پر بے رنگ شام کی سی کیفیت یاد دلانے والی بے رونقی تھی۔

"کیا ہوا تسیا تمہیں؟ کیا طبیعت خراب ہے؟" ـــــ میں نے

باقی صفحہ ۱۴۱ پر

"سول لائن بدر باغ میں"
"سول لائن بدر باغ میں؟"
"جی ——"
"آج سے آٹھ سال پہلے میں بھی وہاں رہتا تھا۔ آپ کے
بلڈی۔۔۔۔"
"ماجد صاحب"
"ارے وہ تو میرے استاد ہیں۔ بچپن میں ان سے اردو پڑھتا
تھا۔ میں نے تمہاری طرف دیکھا اور پھر میری نظریں ذہن کے
رتھ پر سوار ہو کر ماضی میں پرواز کرنے لگیں۔ اور پھر کچھ لمحے بعد
میں نے مارکس شیٹ میں لکھا ہوا تمہارا نام دیکھا —— مجھے
سب کچھ یاد آگیا۔
میں نے تم سے کہا۔
اس وقت آپ بجائے کوثر جہاں کے شبانہ تھیں۔ تم نے
اب بار میری طرف دیکھا پھر تمہاری نظریں بھی ذہن کے دوش
پر سوار ہو کر ماضی میں پرواز کرنے لگیں —— کچھ لمحہ بعد تم بولیں۔
"یاد آیا اس وقت آپ پتن تھے۔ اور اب —— ؟ ——
تم نے مجھے سوالیہ نگاہوں سے دیکھا۔
شہاب۔ یوں نے تمہاری الجھن سلجھا دی۔ پھر میں نے
کہا۔ اس وقت میں آپ کے گھر جاتا تھا (پھر ہنستے ہوئے) اور ہم
دونوں ایک ساتھ کھیلتے تھے۔
تم ہلکے سے ہنس دیں۔
ماجد صاحب سے اکثر ملاقات ہوتی رہتی ہے ہیں نے سلسلہ
گفتگو جاری رکھا
"مگر اب آپ تو ہمارے گھر نہیں آتے ہیں۔
"ہاں —— مگر اب ضرور آؤں گا
"کیوں —— !
جواب میں میں نے اپنی نظریں تمہاری نظروں میں ڈال دیں
تمہاری نظریں جھک گئیں۔ اور تمہارے چہرے پر ایک عجیب سی
لہرائی ہوئی مسکراہٹ اور شرم دوڑ گئی۔ جیسے سفید شیشے کے
جام میں موجیں لیتی ہوئی گلابی شراب —— جیسے نسیم سحر سے
ڈولتی ہوئی گلاب کی پنکھڑیاں —— جیسے شفق کے سائے میں کانپتی
ہوئی سمندر کی نیلگوں لہریں —— میں مبہوت سا تمہیں دیکھتا
رہ گیا —— لیجئے۔ —— ابھی سوا بجا ہے۔ آپ وقت سے اسٹیشن
پہنچ سکتی ہیں۔ شکریہ۔ تم نے دھیمی آواز میں کہا اور وہاں سے
چلی گئیں۔
تمہارے جانے کے بعد میں کافی دیر تک ماضی کو مستقبل
سے ملانے کی کسی انجانی سی لڑکی کی تلاش کرتا رہا ——
اور پھر پندرہ دن تک میں نے تمہارے بارے میں کچھ اس
طرح سوچا کہ یہ پندرہ دن پندرہ برس کے برابر محسوس ہوئے۔
ایک شام کائنات پر اندھیرے اجالے کا حسین امتزاج
تھا۔ آسمان سے پانی کی ہلکی ہلکی بوندیں گر رہی تھیں، اور زمین
کو چوم رہی تھیں۔ اور ان بوندوں کے گرنے کی ہلکی ہلکی سی آواز
فضا میں کسی نیم خوابیدہ سی موسیقی کا جادو جگا رہی تھی۔ میں خود کو اس
سہانی شام کے حوالے کئے ہوئے تمہارے تصورات میں گم تمہارے
گھر کی طرف اپنے قدم بڑھا رہا تھا۔ دروازے پر پہنچ کر میں نے
دستک دی۔ تم نے دروازہ کھولا۔
"ارے آپ! تشریف لائیے"
میں نے دروازے کے اندر قدم رکھا۔
دروازہ بند کر کے تم پلٹیں —— اور —— !
پھر وہ نہ جانے کونسی قوت تھی جس سے مجبور ہو کر میں نے
اچانک۔۔۔۔"
"شبانہ کیا شہاب تمہیں اپنی آرزوؤں کا محور بنا سکتا ہے؟
میں نے کہا۔
تم نے اپنی نظریں اوپر اٹھا کر مجھے غور سے دیکھا —— اقرار
کی نظروں سے دیکھا۔ کچھ ایسی نظروں سے دیکھا کہ زندگی کی تمام
مسرتیں اس ایک لمحے میں تحلیل ہو گئیں۔ روح کوئی بھیگا ہوا
گیت گنگنانے لگی۔ تم مسکرائیں اور تیزی سے اندر بھاگ گئیں۔
میں بھی تمہارے پیچھے پیچھے اندر پہنچا۔ ماجد صاحب سے
ملا تمہاری والدہ صاحبہ سے ملا۔ تمہاری باجی سے ملا۔ اور تمہارے
رشتے کے بھائی آفتاب سے ملا۔ سب نے میٹھی مسکراہٹوں سے
میرا خیر مقدم کیا۔ سب لوگ خلوص سے پیش آئے۔ پرانی یادیں
پگڈنڈیوں سے گزرنے لگیں۔ اور میں وقت سے بے نیاز کافی دیر

سید محمد رضا بلگرامی

بی اے سال سوم
(جامعہ کالج)

# لہو کی تصویر

اور تمہاری یہ تصویر میرے دل میں پیوست ہو کر رہ گئی ہے۔

دیکھو اب یہ سرد نہیں ہے بے جان نہیں ہے اس میں تازہ و توانا لہو نے رنگ بھرا ہے۔ اس میں زندہ خون کا رنگ ہے۔ اور گرمی بھی۔ کبھی نہ مٹنے والا رنگ ہے اور کبھی نہ ختم ہونے والی حرارت۔

جولائی کی آٹھ تاریخ تھی کالج میں نئے داخلے شروع ہونے کا پہلا دن تھا۔ ہال کے صدر دروازے سے لے کر پرنسپل آفس تک داخلہ لینے اور دلوانے والوں کی بھیڑ لگی ہوئی تھی کسی کے داخلے کی سفارش میں آیا ہوا سفید پوش نیتا ایک عجب سی شان بے نیازی سے اپنی دھوتی کا نچلا سرا ہلاتا ہوا نظر آتا تھا کسی طالب علم کا ادھیڑ پوسٹ والا باپ قیمتی کپڑوں میں ملبوس اپنے چہرے کو بلا وجہ رومال سے رگڑتا ہوا کسی لکچرر کی تلاش میں سرگرداں تھا۔ کالج کے کچھ پرانے طالب علم جن کی قلمیں تھوڑی ہی تک تھیں اور مونچھیں کسی چوراہے سے گزرنے والی دو۔ مختلف سڑکوں کا نقشہ پیش کرتی تھیں۔ ایک دوسرے سے ہاتھ ہلا کر اپنی قوت کا مظاہرہ کر رہے تھے۔ میں کالج کے ایک کمرہ میں بیٹھا کافی دیر سے یہ سب دیکھ رہا تھا۔ اور سوچ رہا تھا کہ داخلہ لینے کے لیے یہ لوگ کیسی افراتفری مچائے ہوئے ہیں جیسے حصولِ تعلیم ہی ان کی زندگی کی کامیابی کا راز ہے۔ مگر تعلیم حاصل کرنے کے بعد تعلیم ہی ان کے اوپر ایک بوجھ بن جائے گی۔ نوکری کی تلاش میں جوتے گھس جائیں گے۔ تعلیم ذہن کی اڑانوں کو نظر نہ آنے والی بلندی تک لے جاتی ہے مگر حالات انسان کو زمین سے بھی نیچے گھسیٹنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اور حالات اور ذہن کی اس کشمکش میں انسان کہیں کا نہیں رہتا۔

ایک گریجویٹ کا ذہن ہل چلانے یا مزدوری کرنے کا تصور بھی مشکل سے ہی کرتا ہے اور وہ کرسی جو اس کے خوابوں کی گرہ بن

حاوی ہے حقیقت میں اسے دور دور تک نظر نہیں آتی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ پاگل ہو جاتا ہے حقیقت میں اسے مجرم بننا پڑتا ہے یا پھر خودکشی کر لیتا ہے۔

میں اس سال بی اے فائنل میں ہوں مگر میری حیثیت اس کالج میں ایک معمولی طالب علم کی ہے جس کا اندازہ شاید امتحان میں معلوم ہو جائے۔ جو مجھے جد و جہد کرنی پڑ رہی ہے۔ اس کا تصور بھی چھکے چھڑا دینے والا ہے۔

میں نے جھرجھری سی لی۔

پھر سے سوچنے کا سلسلہ شروع کرنے والا تھا کہ تم آ گئیں۔

مجھے اپنی مارکس شیٹ کی کاپی ٹائپ کرانا ہے۔ ذرا میرے ساتھ آفس تک چلیے کیونکہ میں یہاں کسی کو نہیں جانتی۔

لیکن اب تو لنچ ٹائم ہونے والا تھا آپ دو بجے چلیے گا۔

میں جانتی ہوں آپ کو تکلیف تو ہو گی مگر پلیز۔۔۔۔

لیکن آپ کو اس وقت اس کی اتنی ضرورت کیا ہے؟

داخلہ فارم کے ساتھ جمع کرنا ہے۔

لیکن آج تو کسی فارم کو جمع کرنے کی آخری تاریخ نہیں ہے۔

دراصل مجھے ابھی دو بجے کی ٹرین سے اپنی سہیلی کی شادی میں جانا ہے۔

ہوں! ــــ اچھا لائیے۔

مارکس شیٹ کی کاپی ٹائپ کرانے میں مجھے مشکل سے دس منٹ لگے ہوں گے، واپس آ کر میں نے مارکس شیٹ آپ کو دیتے ہوئے پوچھا۔

"آپ رہتی کہاں ہیں؟"

ہے۔ ان میں پھوٹ ڈال دینا کہاں کی عقلمندی ہے؟
تھوڑے دن کی زندگی۔ مل جل کر پیار محبت سے گزر جائے
تو اچھا ہے۔"

"ہائے ہائے کیا وقت آگیا ہے۔"

"میں تو کہتی ہوں خالہ بی کہ اب قیامت قریب ہے۔ یہی
سب تو قیامت کی نشانیاں ہیں۔

اری دلہن ابھی تو تم نے ایک ہی گھر کا حال سنا ہے
بس بات یہ ہے کہ کچھ بہوویں بھی خراب ہوتی ہیں۔ اور کچھ
لڑکے بھی۔

اب دیکھو نہ بہن۔ حلوائی کی بیوی کتنی سیدھی ہے مگر
بات بات پر رمیش اس کی پٹائی کرتا ہے۔ مجھے تو دلہن بہت
رحم آتا ہے۔ اس کے حال پر۔

بھلا سوچو۔ یہ بھی کوئی مارنے کی بات ہے کہ اس نے
پوچھ لیا کہ آج اتنی دیر سے کیوں آئے ہو۔

خالہ بی شکایتیں یا چغلی کرنے والوں کی سزا کا حال
سنا کر خود گویا شکایت نہیں کر رہی تھیں۔

اپنی دیورانی ہی کو لے لو۔ کہہ رہی تھی کہ بڑی بھابی
نے ہم سب کا حق مار لیا ہے۔"

خود مالک بنی بیٹھی ہیں اور ہم کو کھانا بھی پیٹ بھر نہیں
مل پاتا۔ خود سونے سے پیلی ہوئی پڑی رہتی ہیں۔

"حرام کی دولت حرام کا عیش۔"

نمبردارنی کو طیش آگیا۔ غصے میں بھر کر بولیں۔

"خالہ بی اگر میں حق تلفی کرتی ہونگی تو خدا مجھے اس کی
سزا دے گا۔"

"میں تو ان لوگوں کے ساتھ ایسا برتاؤ رکھتی ہوں جیسے وہ
میری اپنی ہیں۔"

"مگر تم تو جانو ہو خالہ۔ اپنا خون اپنا ہی ہوتا ہے پرایا
پرایا ہی۔ چاہے کتنا ہی اپنا سمجھو۔"

اذان کی آواز پر خالہ اٹھ گئیں۔
کہنے لگیں

اب دلہن نماز پڑھ لوں۔ پھر کل آؤں گی۔

اچھا خالہ بی سلام۔

لیکن ——

جب خالہ بی نمبردارنی کے گھر سے نکلیں تو ان کے
قدم نمبردارنی کی دیورانی کے دروازے کی طرف تھے

---

# لہو کی تصویر

دیکھا کہ یہ سن کر تمہارے آنکھوں میں اشک آگئے پھر تم نے ڈوبی ہوئی آواز میں کہا۔
شہاب ڈیڈی آفتاب کے مقروض تھے۔ اس لیے میں مجبور تھی مگر میں نے ہمیشہ تم سے محبت کی ہے اور کرتی رہوں گی
مجبوری کا زہر میں نے اپنے ساتھ ساتھ تمہیں بھی پلایا ہے۔ اس کی معافی چاہتی ہوں ....' اور .... یہ .... سن کر
میرے دل میں ایک طوفان اٹھا کہ دل کے کنارے کٹتے چلے گئے۔ تم اندر جا چکی تھیں۔ اور میں دروازے پر کھڑا تڑپ سا تھا۔
پھر میں اندر ہی نہیں گیا۔ اور دروازے ہی واپس لوٹ آیا۔
ستیا کاش تم نے پیار کا اقرار نہ کیا ہوتا۔ کاش .... کاش !!

---

عنبر داسی نے اپنی عالمانہ گفتگو سے خالہ بی کو اپنی طرف راغب
کر لیا۔ گویا جنت یا جہنم میں بھیجنے کا اختیار خدا نے انھیں ہی دے رہا ہے
جہنم میں تو جائیں گی ہی سب کی سب۔ بھلا اللہ میاں اسے
بھی برداشت کریں گے۔"

دلہن تم تو ابھی ابھی آئی بھی نہیں تھیں۔ ارے یہ تو میری
آنکھوں دیکھی بات ہے۔ یہی کوئی تیرہ چودہ برس کی تھی۔

ان دنوں ہمارے گاؤں میں قاضی کی بیوی کا اچانک
جوانی میں انتقال ہو گیا۔ قاضی کی بیوی بڑی لڑاکا اور غیبت
کرنے والی تھی۔ اللہ جھوٹ نہ بلائے دلہن وہ تو اپنے میاں کو
مارا بھی کرتی تھی۔

جب اس کا کفن دفن ہو گیا اور آدھی رات گزرنے کو آئی
تو قاضی کسی کام سے ادھر سے گزرے تو قبر سے کراہنے کی آواز
آ رہی تھی۔ قاضی نے سوچا کہ شاید ان کی بیوی زندہ ہے۔ انھوں
نے دو مزدوروں کو بلا کر راتوں رات قبر کھدوائی۔ کیا دیکھتے ہیں
کہ ان کی بیوی کے دونوں پاؤں تو لوہے کی چھوٹی
چھوٹی زنجیروں سے بندھے پڑے ہیں۔ اور اس کی زبان باہر
نکال کر ایک لوہے کی سلاخ سے چھید دی گئی ہے۔

قاضی اپنی بیوی کی یہ حالت دیکھ کر الٹے پاؤں واپس
بھاگے۔"

دیکھا دلہن! خالی چغلی کی اتنی بڑی سزا تھی۔ بے پردگی
اور ایسی بیہودگیوں کی سزا تو کہیں اس سے بڑھ کر ہے۔

عنبر داسی نے خوف سے ایک جھرجھری سی لی۔ اور دونوں
ہاتھوں سے اپنے دونوں گالوں پر تھپڑ لگاتے ہوئے کہا۔

توبہ توبہ اللہ اپنے عذاب سے بچائے۔ دنیا میں آ کر بہت
بچ کر رہنا پڑتا ہے۔ ورنہ خدا کا عذاب ہمارا منتظر رہتا ہے۔

ارے دلہن! خدا کی عبادت میں سب کچھ ہے۔ کیا رکھا
ہے دنیا داری میں۔

دیکھو بھلا۔ رحیم بیچارے غریبوں کے پیٹ پر لات مار کر
انھیں خوب ستایا کرتا ہے۔ ان کی زمین گڑبڑ کر کے خوب پیسے
کماتا ہے پیسے بھی اس نے خوب کمائے۔ لیکن اس کا نتیجہ خراب
نکلا۔

دنیا ہی میں اس کو اس کے عمل کی سزا ملی۔"

تم جانو دلہن! ایک دن اس کے بڑے لڑکے نے اسے ایسی
مار لگائی ہے۔ کہ اس کا سر بھی پھوٹ گیا تھا۔

میں تو کہوں دلہن ایسی اولاد سے تو بے اولادی بھلا
مگر کرنی کا پھل تو ملنا ہی ہے

خالہ پتہ ہے رحیم کے لڑکے نے اسے کیوں مارا تھا؟

بتا کیا دلہن بس بیوی کا بہکایا ہوگا۔"

ارے آج کل کی نئی دلہن تو بس، سب کو دھکیل کر بس
'اپنا آپا' ہی چاہتی ہے"

بیوی نے کہیں کہہ دیا ہوگا کہ اپنے ماں باپ سے الگ
ہو جاؤ۔ بس کیا تھا۔

خالہ بی لڑکا تو ایسا نہیں تھا۔ گھر کا سب سے اچھا لڑکا
کیسے بہک گیا۔

اری دلہن تم کیا جانو۔ تمہارے جیسا زمانہ تھوڑی رہ گیا
ہے۔ اب تو بیوی کا جادو سر چڑھ کر بولتا ہے۔

تمہیں لے لو۔ اپنے آپ کو۔ اللہ کے فضل سے چھ چھ بچے بھی
ہیں۔ گھر میں بہو آنے والی ہے۔ مگر کیا مجال آج تک محلہ میں
تمہاری کوئی شکایت سنی ہو۔

تم نے اپنا وقت ایسے کاٹ دیا جیسے گھر میں بہو نہیں
بیٹی رہتی ہو۔"

نہ آج تک کوئی شکوہ نہ شکایت"

اب دلہن وہ زمانہ نہیں رہا ہے۔ اب تو بہو گھر میں آتے
ہی سوچتی ہے کہ کسی طرح ساس مر جائے۔ کس طرح نندیں اپنے
گھر جائیں۔

ہاں خالہ بی۔

عنبر داسی نے ٹھنڈی سانس بھرتے ہوئے کہا۔

ہم لوگ تو سوچا کرتے تھے کہ ساس سسر اور نند کی
جتنی ہو سکے خدمت کریں۔ ہم لوگ تو کبھی الگ ہونے کی
سوچتے بھی نہیں تھے۔

تم خود سوچو خالہ بی کہ کیا اچھا لگتا ہے کہ ایک بھرے۔
خاندان کے لوگ جو مل جل کر رہتے ہیں۔ انھیں الگ الگ کر دیا

ت کے آگے کہیں کسی کی چلنے بھی نہیں دیتی تھیں
"ارے بچی اب کیا بیٹھوں؟
اور خالہ نے اپنی دونوں ٹانگیں پھیلا دیں اور کچھ اور اطمینان سے بیٹھ گئیں۔
نسیمہ بیٹا ایک بات ہے ابھی تم نے کہا تھا کہ جن اور بھوتوں کی باتیں مانتی تھیں۔ خدا جھوٹ نہ بلائے بیٹا یہ تو میری آنکھوں دیکھی بات ہے۔
• بڑی خوبصورت لڑکی تھی۔ اس کے سر پہ جن آیا کرتے تھے۔ اس وقت اس میں خدا جانے کہاں سے طاقت آجاتی تھی۔ بڑے بڑے جوان مردوں کو ایک جھٹکا دیتی تھی اور وہ دور جا پڑتے تھے اس کا کمرہ خوشبو سے بھر جاتا تھا۔ اس کے سرہانے مٹھائی اور پیسے ملتے تھے لوگ اس سے اپنے مستقبل کے بارے میں معلوم کرنے آیا کرتے تھے۔ ایسی پیشنگوئی کرتی کہ سچ ثابت ہوتی اب تمہیں بتاؤ۔ بیٹا بھلا دیکھ کر بھی کوئی کیسے یقین نہ کرے؟
خالہ نے گویا بہت اچھی بات کہی تھی وہ سمجھی تھیں کہ نسیمہ ان کی اس بات کا جواب نہیں دے سکے گی۔ انھوں نے نسیمہ کی طرف فخریہ انداز میں دیکھا۔
• خالہ یہ تو پرانے لوگوں کی فرسودہ باتیں ہیں۔ اصل میں یہ بھی ایک قسم کی بیماری ہوتی ہے اس دور کے ڈاکٹروں کو شاید یہ معلوم نہیں تھی۔ اس لیے لوگ اس قسم کی مرض کو جن یا بھوت کا اثر بتا دیا کرتے تھے مولوی لوگ سیدھے سادے سے لوگوں کو اس قسم کی باتیں بتا کر بیوقوف بنایا کرتے تھے۔ اور لوگ نادانی اور علم کی کمی کی وجہ سے ان سب باتوں پہ یقین کر لیا کرتے تھے۔
خالہ نسیمہ کی بات بہت غور سے سن رہی تھیں، بیٹا اگر یہ بیماری تھی تو اس کا کیا نام تھا بتاؤ تو ذرا۔
اس بیماری کا نام ہے ہسٹیریا۔ اس میں انسان پہ پاگل پن کا دورہ پڑتا ہے۔ ایسی حالت میں جو بھی اس کے قریب آجاتا ہے اسے وہ دور جھٹکا دیتا ہے۔ ایسے مرض میں بلا کی طاقت آجاتی ہے۔
تم لوگوں کا تو انگریزی پڑھ پڑھ کر دماغ خراب ہو گیا ہے جو خدا کو مانو اور نہ رسول کو۔ ذرا بھی خوف نہیں ہے
خالہ نے ناک اور بھنویں چڑھائیں۔

خدا اور رسول کو ہم کیوں نہیں مانتے۔ خالہ ہم سب کو مانتے ہیں عبادت کرتے ہیں۔ روزہ، نماز کے بھی پابند ہیں لیکن ہم بیکار باتوں میں نہیں پڑتے خدا کے سوا کسی اور کا خوف دل میں نہیں لاتے خدا کی خدائی میں کسی اور کو داخل کرنا گناہ ہے۔
خالہ اب لاجواب ہو چکی تھیں اور اب نکل بھاگنے کے لیے کوشش کر رہی تھیں اور پھر نسیمہ کی بات پہ اللہ توبہ کہہ کر وہاں سے چل دیں۔
نسیمہ کی ہنسی دور تک سنائی دیتی رہی
خالہ بڑے بڑے منہ بناتی اور منہ منہ میں کچھ بڑبڑاتی چلی جا رہی تھیں۔ اب خالہ منیر زار کے گھر کا رخ کیا
"اے بی منیر دارنی! کہاں بیٹھی ہو دلہن۔"
آواز دیکر خالہ برآمدے کے فرش پر بیٹھ گئیں چہرے پر ناگواری کے آثار نمایاں تھے۔ منیر دارنی اپنا ساڑی کا پلو سنبھالتی ہوئی خالہ کے پاس آن بیٹھیں۔
سلام۔ خالہ بی! کہاں رہیں آنے کو بہت دیر کر دی آنے میں۔ میں تو سوچنے لگی تھی کہ نہیں خالہ بی کے دشمنوں کی طبیعت تو خراب نہیں ہو گئی۔
لے دلہن طبیعت نگوڑی کیا خراب ہوتی۔ ارے آج میں آتے ہی ذرا نسیمہ کے گھر چلی گئی تھی۔
ارے دلہن نسیمہ جو اپنے شمیم بیٹے سے بیاہی ہے شہر کی چھوکری۔ نہ بڑے کا لحاظ۔ نہ بزرگوں سے پردہ ایسا تڑاتڑ جواب دیتی ہے کہ بس منہ دیکھتے ہی رہ جاؤ۔
"بابا رے بابا! کیا زمانہ آگیا ہے۔ اری دلہن ذرا میں نے کہہ دیا کہ آجکل کی لڑکیوں کو دیکھو کیا مردوں کی برابری کرتی ہیں؟"
بولی ہم تو اب آزاد ہو گئے ہیں۔ ان کے برابر کام کرتے ہیں توبہ توبہ۔
منیر دارنی خاموش سنتی رہیں۔ بولیں۔
ارے خالہ بی تم کیا جانو ان نگوڑیوں کے لیے تو جہنم کی آگ گرم ہے جاتے ہی جھونک دی جائیں گی۔ جو خدا اور رسول کی شریعت کا پابند نہیں اس کے لیے جنت میں جگہ کہاں ہے۔"

بیٹا تیرا پاندان کہاں ہے؟ ذرا لائیو۔ میں خود ہی پان لگا لیتی ہوں۔ بنیر دار کی بیوی نے دیا تھا چھوٹی سی گلوری بنا کر منہ میں ڈالی اور غائب۔ اتنا کچھ اللہ نے دے رکھا ہے مگر کنجوس کی کنجوس۔ اللہ جانے کیا کریں گی جمع کر کے۔ مرے پر ساتھ بھی تو نہیں جائے گا۔

اس نے پاندان خالہ کی طرف کھسکا دیا۔

خالہ، انگریزوں کا زمانہ تمہاری نظر میں اچھا تھا۔ لیکن اس وقت نوجوانوں کو غلامی کی زندگی پسند نہیں تھی۔ انہوں نے انگریزوں سے کہا ہمارا ملک چھوڑ دو۔ انگریز ملک چھوڑ کر چلے گئے۔ ہم ہندوستان کے مالک بن گئے۔ دیکھو نہ خالہ پہلے کم پیسوں میں زیادہ اناج ملتا تھا اب زیادہ پیسوں میں کم اناج ملتا ہے

نسیمہ نے گویا خالہ بی کو سمجھانے کی کوشش کی۔ دیکھو خالہ اس وقت ہم لوگوں کی ضروریات بھی تو کم تھیں بجلی کی بجائے ہم دیئے سے کام چلا لیتے تھے۔ لیکن اب تو بجلی چاہیئے۔ ریڈیو، ٹیلی ویژن۔ گھڑی، فرج وغیرہ اور بہت سی ایسی آسائش کی چیزیں جو پہلے زندگی کے لیے ضروری نہیں تھیں اب ہیں۔ پہلے لوگ زمین پر بیٹھا کرتے تھے لیکن اب صوفہ چاہیئے۔ کھانے کے لیے میز چاہیئے۔ کمرے کی سجاوٹ کے لیے عمدہ قسم کے پلنگ چاہئیں۔ اور آنے جانے کی سہولیات کے لیے کار چاہیئے۔ پہلے تو لوگ پیدل ہی آیا جایا کرتے تھے۔

دیکھو خالہ اب تمہیں فیصلہ کرو پہلے کے لوگوں کے رہن سہن میں اور اب کے رہن سہن میں کتنا فرق ہے معیار زندگی اب کتنا بلند ہو چکا ہے۔ زندگی کے معیار کی اس بلندی کے بعد اناج کا کم ملنا کوئی بہت پریشانی کی بات نہیں ہے۔

خالہ کی سمجھ میں خاک بھی نہیں آیا۔ پوری بات کے دوران پہلو بدلتی رہیں۔ اور اگالدان میں پان کی پیک تھوکتی رہیں نسیمہ کے خاموش ہوتے ہی بولیں۔

نگوڑی زندگی اونچی ہو گی۔ کیا اونچائی ہے؟ — ماشاءاللہ نہ بیٹے کو باپ کی عزت کا خیال نہ بہنوں کو پردے کا۔ ہمارا وقت تھا۔ کیا مجال کہ بزرگوں سے کوئی نظر بھی ملائے لڑکیوں کی آواز مردانہ بیٹھک تک بھی نہیں جاتی تھی۔

اب تو ———

خالہ منہ بگاڑ کر بولیں جیسے کوئی بہت ہی کڑوی چیز منہ میں رکھ لی ہو۔

اب تو کنواری لڑکیاں بازار میں۔ باغ میں وہ قہقہے لگاتی ہیں کہ شیطان بھی پناہ مانگتا ہے

کیا کہتے ہیں بیٹا تیرے معیار زندگی کے؟

نسیمہ کو خالہ کی یہ بات ذرا کڑوی لگی۔

خالہ تم لوگ تو جیل میں بند رہا کرتی تھیں۔ نہ تمہیں کہیں جانے کی اجازت تھی۔ نہ آنے کی تمہاری آرزوؤں، امنگوں اور مسکراہٹ پر اور تمہیں کو دیر غرض سبھی پر تو پہرے بٹھائے جاتے تھے۔ تعلیم سے تم لوگ واقف نہیں تھیں۔ جہالت کی چہار دیواری میں بند، گھٹ گھٹ کر جیتے اور جینے کی قائل۔ تمہیں معلوم ہی نہیں تھا کہ دنیا میں کیا کچھ ہو رہا ہے۔

نئی نسل کی لڑکیوں نے اس کو سمجھا۔ اور وہ آگے بڑھیں انہوں نے مردوں کے برابر اپنا حق مانگا۔ اس لیے کہ وہ بھی انسان تھیں۔ ان میں اور مردوں میں کیا فرق تھا۔ اور جب وہ اپنی منزل کے قریب آئیں۔ تعلیم کی انہیں اجازت ملی۔ تو وہ بھی مردوں کے شانہ بشانہ چل پڑیں۔ آج ہر میدان میں وہ مردوں کے برابر کام کر رہی ہیں۔ دفتر ہو یا ہسپتال، عام کاروباری کام ہو یا فوجی۔ غرض کہ ہر میدان میں عورت پیش پیش ہے اس نے ثابت کر دیا ہے کہ وہ محنت میں، تعلیم میں، کام کاج میں کسی طرح سے مردوں سے پیچھے نہیں ہے۔ مردوں کی غلامی کا طوق اپنے گلے سے اتار پھینکا ہے۔ تو پھر وہ اپنی اس آزادی پر قہقہے بھی نہ لگائیں؟

خالہ چپ چاپ سنتی رہیں۔ جب نسیمہ کہہ چکی تو بولیں۔

ایسی بھی کیا برابری ہو نہہ۔

اچھا بیٹا تم کرو برابری۔ میں تو چلوں۔ ابھی کئی گھر جانا ہے۔ سب کی خیریت معلوم ہو جاتی ہے۔ ذرا دو چار باتیں کر لیتی ہوں۔ اور کیا ہے زندگی میں۔

ارے خالہ بیٹھو بھی۔ ابھی اتنی جلدی کیا ہے؟

دراصل نسیمہ خالہ کی باتوں سے لطف اندوز ہو رہی تھی لیکن خالہ نے بہت جلدی ہار مان لی تھی۔ ورنہ وہ اپنی

پروین خانم
بی اے سال اوّل جامعہ کالج

# خالہ بی

آج نسیمہ کا موڈ صبح ہی سے آف تھا۔ اتنا بڑا گھر اور تنہائی
الانکہ آج چھٹی کا دن تھا۔ لیکن شمیم صاحب کو کسی کام کی وجہ
ے باہر جانا پڑا تھا۔ یہی نسیمہ کی تنہائی کا سبب تھا۔
اس کی سہیلی انجم آج اُسے بری طرح یاد آرہی تھی۔ انجم کی صحبت
ں اسنے کبھی بوریت محسوس نہیں کی۔ انجم اس کے پڑوس والے
کان میں رہتی تھی۔ دونوں ساتھ ہی کالج جایا کرتی تھیں۔ کالج
۔ بعد بھی زیادہ تر وقت دونوں ساتھ ہی گذارتی تھیں۔ نسیمہ انجم
ے ایک سال سینیئر تھی۔ بی۔ اے کر لینے کے بعد نسیمہ کی شادی ہوگئی
ر وہ شہر سے تقریباً پندرہ میل دور ایک قصبے میں چلی آئی۔
انجم خوش دل اور ہنس مکھ لڑکی تھی۔ شرارت اس کی گھٹی
ں پڑی تھی۔ اس کے علاوہ نئے فیشن کی دلدادہ۔ نئی روشنی کی
ریفتہ۔ مغربی تہذیب سے دلی لگاؤ۔ نسیمہ اس کے برعکس تھی۔ اسے
ندوستانی تہذیب اور لباس پسند تھا۔ کم گو اور شرمیلی واقع
وئی تھی۔ پھر بھی انجم کو وہ پسند کرتی تھی۔
اس نے سوچا، لاؤ انجم کو ٹیلی فون کر کے بلا لیا جائے اور
ر دن بھر خوب گپیں ہونگی۔ دل بھی بہل جائے گا۔ وقت بھی
ٹ جائے گا۔ وہ ٹیلی فون کا رسیور اٹھا کر نمبر گھمانے ہی جا رہی
ی کہ دروازے پر دستک ہوئی۔ کوئی پوپلے منہ سے پکار رہا تھا۔
اے بی نسیمہ! دروازہ کھولو بیٹا۔
نسیمہ اس آواز سے خوب واقف تھیں یہ خالہ بی کی آواز
ی۔ پورے محلہ میں لوگ انھیں خالہ بی ہی کہا کرتے تھے جس
ر میں چلی جاتیں۔ بہار آجائے۔ پوپلا منہ، اسمیں پان، چوڑی پار
جامہ اور چھرہرا قمیض۔ گورا رنگ اور چھوٹا قد۔ آس پاس کی
ریں خالہ بی سے سن لو۔ بس وہ تو ایک چلتا پھرتا اخبار تھیں۔ زمین

پر بیٹھ جاتیں۔ اور ٹیپ ریکارڈ کی طرح چل پڑتیں۔
آواز سنتے ہی نسیمہ کے ہونٹوں پر مسکراہٹ بکھر گئی۔ انجم
کو ٹیلی فون کا ارادہ ترک کر کے رسیور رکھ دیا۔ اس نے سوچا
چلو ادھر ادھر ہی کی سہی۔ اب تو خالہ آگئی ہیں۔ ان کی باتوں
میں وقت کا پتہ بھی نہیں چلے گا۔
"خالہ بی سلام"
اس نے دروازہ کھولتے ہی خالہ کو ایک زوردار سلام
مارا
جیتی رہو بیٹا عمر دراز ہو۔
خالہ نے اپنی جانب سے سخاوت برتی۔ اور شاید جتنی
دعائیں تھیں سب دے ڈالیں۔
"اے بیٹا، زمانہ خراب آگیا ہے۔ ارے انگریزوں کی
حکومت تھی کیا سستا اناج تھا۔ ایک روپیہ لے کر جاؤ۔ ڈھیر
سارا اناج لے آؤ۔ گھر بیٹھ کر کھاؤ۔ مزے سے صحت مند بنے
رہو۔ ہماری جوانی کا زمانہ تھا بیٹا۔ صحت ایسی کہ اگر زمین
پر پیر مار دیں تو پانی نکل آئے۔" آج کل کی لڑکیوں کو
دیکھو۔ دھان پان —— ہوا لگی اور بیمار ہوگئیں۔
کہنے کو تو آزاد ہیں۔ توبہ ایسی آزادی پر۔ مردوں سے دیدے
لڑاتی ہیں۔ لباس، خدا کی پناہ۔ مجھے تو بیٹا شرم آتی ہے۔
دیکھ کر آنکھیں بند کر لیتی ہوں۔ مگر ان کو حیا نہیں ہے۔ گٹ
پٹ کر کے بڑی اچھلتی پھرتی ہیں۔
خالہ بی نے نسیمہ کو تو جیسے بولنے کا وقفہ نہ دینے کی
قسم کھائی تھی۔ بولتی ہی چلی جا رہی تھیں۔ درمیان میں انھیں
پان یاد آگیا۔

تمہارے تنہا رہنے کا یہ تکلیف دہ منظر مجھے ہزار ہزار آنسوؤں رلاتا رہے گا۔"

فضائیں سسکیاں لے رہی تھیں۔ بربط کی جھنکار دل کو موم کی طرح پگھلا رہی تھی۔ اس نے اس کی پشت سے دونوں باہیں اس کے گلے میں ڈال دیں۔ اور اپنا آنسوؤں سے بھرا ہوا چہرہ اس کے شانے پر ٹکا دیا۔

"پردیسی، میں صرف چند لمحوں کے لیے تمہارے پاس آئی ہوں۔ یہ چند لمحے بہت قیمتی ہیں — یہ ملن کی گھڑیاں اب بہت جلد ختم ہو جائیں گی — بہتر تو یہ تھا کہ تم میرا گلا گھونٹ کر مجھے کسی اندھے غار میں دھکیل دیتے۔ میں نے اپنے ماں باپ کی جھوٹی عزت اور اپنے خاندان کی لاج و شرم رکھنے کے لیے تمہیں زندگی بھر کے لیے چھوڑ دیا اور تمہاری اس عزیز زندگی کو تباہ کر دیا۔ مجھے معاف کر دو پردیسی۔ میں نے تمہاری خوشیاں چھین لی ہیں۔ میرے وجود کو مٹا دو۔ پردیسی، مگر ناراض نہ ہو۔"

یکایک پردیسی کی یہ حرکت کرتی ہوئی انگلیاں رک جاتی ہیں۔ فضاؤں پر سناٹا چھا جاتا ہے حسن اور عشق اپنے دھڑکتے ہوئے دلوں کی آہٹ ایک ساتھ ہی محسوس کرتے ہیں اور کچھ دیر کے لیے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے یہ جھومتی ہوئی کائنات یہ رقص کرتے ہوئے زمین و آسمان اپنے محور پر رک کر رہ جائیں گے۔

پردیسی نے اپنی شدت غم سے بوجھل پلکیں اوپر اٹھائیں اور اس کی آنکھ میں بھرے ہوئے آنسو اس کے چہرے پر بہتے ہوئے اس کے دامن میں آ گئے۔

"نہیں میری زندگی میں تم سے ناراض نہیں ہوں۔ تم تو میری روح ہو۔ بھلا کوئی اپنی زندگی سے بھی ناراض ہوا ہے"

اس نے اس کا چہرہ اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ درد اور بڑھ گیا آنسو اور امڈ آئے۔ سسکیاں اور طویل ہو گئیں۔

"میں جانتا ہوں میری زندگی کہ آج تمہارا یہ جسم کسی غیر کا ہو گیا ہے۔ لیکن دلوں کا پیار تو لافانی ہے اور روح بھی لافانی ہے۔ تمہارے پیار کو میری روح سے علیحدہ نہیں کیا جا سکتا۔ یہ ساز میرے دل کی آواز ہے۔ اس ساز کے ٹھہرتے ہی میرے دل کی آوازیں ٹھہر جائیں گی۔ اور تم تو جانتی ہو تمہارے گاؤں کے لوگ ہمارے بارے میں کیا خیال رکھتے ہیں۔ یہی نا کہ "چٹانوں کے اس طرف رات کی تنہائی میں پیار کرنے والی دو روحیں روز ملنے آتی ہیں کسی نے انھیں آج تک اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھا۔ کسی نے آج تک ان کے قریب جانے کی جرأت نہیں کی۔ صرف ساز کی آواز اور پائل کی جھنکار سنائی دیتی ہے۔ وہ دونوں خوبصورت ہیں۔ اور ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ایک دوسرے سے پیار کرتے چلے آئے ہیں۔" یہ تمہارے گاؤں کے لوگ بھی کس قدر سیدھے سادے ہیں۔ آج کے بعد اس کہسار کی وادیوں میں میرے نغموں کی گونج اگر پیدا نہ ہوئی تو کیا میری زندگی تم بدنام نہ ہو جاؤ گی۔ میں سوچتا ہوں ان کے اعتقاد کا یہ بھرم قائم رہنا چاہیے۔ ساز بجتا رہے گا۔ اور جب تک یہ ہوائیں سرسراتی رہیں گی میرا پیغام تم تک پہنچتا رہے گا۔"

دور گاؤں کی طرف سے شادیانوں کی آواز ابھری۔ اور پردیسی کی باہوں میں حسینہ چونک پڑی۔

الوداع — ہمیشہ کے لیے الوداع میرے محبوب"۔ اور پھر ٹھنڈے ریت پر اس کے بوجھل قدموں کی گنتی پر کھتی گئی۔ ایک .... دو.... تین .... چار .... سائے اور دھندلے پڑ گئے۔

کچھ دنوں کے بعد قریب کے دیہاتیوں نے ایک چٹان کے سائے میں ایک اجنبی کی لاش دیکھی۔ بربط اس وقت بھی اس کے پاس پڑا تھا۔ اور اس کے ہاتھ ساز پر تھے جیسے ابھی ان میں سے ساز چھیڑنے والا ہے۔ ہوائیں سرسراتی ہوئی بربط کے تاروں سے گزرتی تھیں۔ اور فضائیں موسیقی کی ہلکی ہلکی لہروں سے مترنم ہو جاتی تھیں۔ ان لوگوں نے اسے موسیقی کا دیوتا خیال کرتے ہوئے اپنی گردنیں جھکا دیں۔ اور پھر جب ان کے چہرے اوپر اٹھے تو وہ عقیدت کے نشہ میں سرشار تھے۔

آج بھی راتوں کے سناٹے میں جب سکوت کی حکمرانی ہوتی ہے تو اس موسیقی کے دیوتا کے بربط کی ہلکی ہلکی آواز مترنم لہروں کی طرح فضا میں دور تک پھیلتی ہوئی سنائی دیتی ہے۔

---

قیصر رضا النقوی
انجینئرنگ سال دوم

# موسیقی کا دیوتا

شام کا وقت تھا، ہر طرف سکوت کی حکمرانی تھی اور دور تک چھوٹی چھوٹی جھاڑیاں دھندلکوں میں خاموش کھڑی تھیں۔ سر پر حدِ نگاہ پھیلا ہوا بیکراں مٹیالا سا آسمان اور رم جھم کرتی ہوئی لاتعداد ستاروں کی بارات۔

دور جھاڑیوں سے بنی ہوئی اونچی اور الجھی ہوئی باڑھ سے محصور گاؤں کے پیچھے سے جھنتا ہوا دھواں آہستہ آہستہ فضاؤں میں تحلیل ہوتا جا رہا تھا۔ پہاڑی کی چوٹی پر بنے ہوئے چھوٹے سے مندر کے گھنٹہ کی آواز آخری بار بلند ہوئی اور خاموش ہو گئی تھی۔ اس کی بازگشت کو بھی مہیب سناٹے "نگل گئے تھے۔

اس سناٹے میں بربط کی جھنکار دل کے پردے پر آہستہ آہستہ اس طرح اپنے نقوش بنا رہی تھی جیسے یاس کے عالم میں کھڑا ہوا کوئی بے سہارا فریادی اپنے سہارے کو آواز دے رہا ہو۔ بربط کے تاروں سے نکلتی ہوئی جھنکار دل کے تاروں کو چھیڑتی ہوئی دور دور تک فضاؤں میں پھیلتی جا رہی تھی۔
سسکتے ہوئے ارمانوں کی یہ گھٹی گھٹی سی فریاد کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کر رہی تھی۔

سحر زدہ سے ماحول میں گاؤں کی وہ حسین الھڑ دوشیزہ جسے بیاہنے کے لیے آج رات بارات آئی ہوئی تھی۔ ساز کی آواز کی سمت ٹھنڈے ریت پر اپنے قدموں کے نشان چھوڑتی جا رہی ہے۔ گاؤں کے رواجوں سے مجبور سرخ جوڑا پہنے ہوئے۔ کلائیوں میں ہری ہری چوڑیاں بھری ہوئی، مہندی سے ہاتھ گلنار، پیشانی پر سہاگ کی خوشبو اور مانگ میں افشاں کے ستارے اور جسم سے جذبات کو سحر کانے والی ابٹن کی مہک، فضائیں رنگین۔ ہوائیں معطر۔ مگر دل ــــ دل رو رہا ہے۔ آنکھوں میں آنسو۔ اور ہونٹوں پر آہ۔

پردیسی ــــ پردیسی ــــ آج ساز کو مت بجاؤ۔ آج وقت نے ہمارا ساتھ چھوڑ دیا ہے۔ جدائی کے سائے سر پر آ گئے ہیں۔ پردیسی آج میں تم سے ملنے کے لیے نہیں بچھڑنے کے لیے آئی ہوں۔ آج تک جو آوازیں فضاؤں کو زندگی بخشتی رہی ہیں وہ اب میری روح کو جھلسا رہی ہیں۔ آج کے بعد تمہارا خیال بھی میرے لیے تکلیف دہ ہو جائے گا۔ اور مجھے حاصل کرنے کی خواہش پر دنیا والے تمہیں دیوانے کے نام سے پکارنے لگیں گے۔
میں سوچتی ہوں پردیسی ــــ! تم سے دور رہ کر میں کس طرح زندہ رہ سکوں گی۔ میں جو اپنے وجود کے ساتھ تمہاری روح کی گہرائیوں میں اترنا چاہتی تھی۔ میں جو اپنی آنکھوں کی پلکوں سے تمہاری راہوں میں سائے کے لیے رہنا چاہتی تھی۔
پردیسی ــــ آج میں مجبور ہوں ــــ اور تمہیں اس ویرانے میں چھوڑ کر کہیں دور کسی نامعلوم دیس کی طرف جا رہی ہوں۔ اس لیے پردیسی یہ ساز بند کر کے میرے سامنے بیٹھ جاؤ۔ اور آج جی بھر کے مجھے اپنی صورت دیکھ لینے دو۔ آج کے بعد ستارے اپنی اتنی چمک دمک کے ساتھ پھر کبھی نہ چمکیں گے۔ اتنا سہانا موسم پھر کبھی نہ آئے گا۔ اور ان لرزتے ہوئے ہونٹوں پر پیار کے نغمے پھر کبھی نہ ابھریں گے۔ ان ہونٹوں پر تمہارا نام نہ آ سکے گا۔
پردیسی ــــ میرے اچھے پردیسی۔ اب یہ ساز بند کر دو اور میرے سامنے بیٹھ جاؤ اور مجھ سے وعدہ کرو کہ اب تم کبھی تنہا اس ویرانے میں کھڑے ہو کر اس بربط کی جھنکار پر مجھے نہیں پکارو گے۔ کیونکہ میں اب تمہارے پاس کبھی لوٹ کر نہ آ سکوں گی۔ اور اس طرح اس ویرانے میں تم تنہا بالکل تنہا رہ جاؤ گے۔ اور

کہ یہ گھر جانے کی خوشی ہو۔ اس نے ایک انگڑائی لی۔ اور پھر چل پڑا۔ گاؤں اب بھی دور تھا۔ بلکہ اس کے قدم بنا کسی ہچکچاہٹ کے اپنی منزل کی جانب تیزی سے اٹھ رہے تھے۔ اسی منزل کی جانب جو کہ اس کی تمام زندگی کا سرمایہ تھی جس کے لیے اس نے اپنا سب کچھ قربان کر دیا تھا۔ اور پھر اس کے تصور میں ایک دھندلا سا خاکہ ابھرا پھر وہ خاکہ نزدیک آتا گیا۔ اتنا نزدیک کہ اس میں کچھ نقوش ابھرتے نظر آئے۔ وہ جیوتی تھی —— اس کے خوابوں کی ملکہ پھر وہ جیوتی کہہ کر پکار اٹھا۔

جیوتی جو اس کی منگیتر تھی جس کو وہ بچپن سے ہی پیار کرتا تھا اور جس کے سہارے وہ جی رہا تھا جس کا پیار اس کی زندگی تھا۔ جس کے لیے اس نے ایک کروڑپتی باپ کی بیٹی کو ٹھکرا دیا تھا۔

جیوتی جسے پرکاش نے دس سال قبل دیکھا تھا مگر آج تک اس کی یاد کو اس طرح اپنے سینے میں چھپائے رکھا جیوتی گاؤں کے رواج کے مطابق سیانی ہوتے ہی پرکاش سے پردہ کرنے لگی تھی۔ اور پھر تو اس گاؤں سے دور اپنی ننھیال چلی گئی تھی۔

یہ ایک چیخ ہی تھی پرکاش کا ذہن اپنی جگہ پر آگیا۔ اب اس کا تصور ٹوٹ چکا تھا۔ وہ لڑکی بڑے غور سے اسے گھور رہی تھی۔ وہ جیوتی کے تصور میں اس قدر کھویا ہوا تھا کہ بے خودی میں اس لڑکی سے ٹکرا گیا تھا۔ یہ چیخ بھی اس لڑکی کی تھی۔ پرکاش ایک دم گڑبڑا گیا۔ اس نے معافی مانگنی چاہی مگر خاموش ہو گیا۔ وہ بھی لڑکی کو گھور رہا تھا اور وہ لڑکی تو بری طرح۔

وہ لڑکی پھر کچھ کہے بغیر تیزی سے بھاگ گئی —— یہاں وہی لڑکی بالکل وہی خاکہ جس کے تصور میں کھو کر اس سے ٹکرا گیا تھا —— لڑکی ایک بار مڑی پھر بھاگتی ہی گئی۔ یہاں تک کہ نظروں سے اوجھل ہو گئی۔ پرکاش حیران تھا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اس کے ذہن میں جو اس کی زندگی کا ایک خاکہ ہے کیا اس سے مشابہ کوئی دوسری ہستی بھی ہو سکتی ہے؟ کیا یہ بھی ایک خواب تھا۔ مگر وہ چیخ جو ابھی تک اس کے دل و دماغ میں اسی طرح گونج رہی تھی۔ اور پھر اسے پہلی بار احساس ہوا کہ میری منزل وہ لڑکی نہیں ہے۔ جو میری منگیتر ہے۔ بلکہ وہی لڑکی ہوگی جو میری تصور کی ملکہ ہے۔ وہ گاؤں کے قریب پہونچ گیا تھا۔

وہ اپنی آنکھوں سے اپنے چھوٹے سے حسین گاؤں کو دیکھ رہا تھا۔

ذرا سی ہی دیر میں وہ اپنے گاؤں آگیا۔ سامنے کنوئیں پر بہت سی لڑکیاں پانی بھر رہی تھیں —— یہاں بھی پرکاش کو ایک بار پھر چونکنا پڑا —— وہی لڑکی اس کے خیالوں کی ملکہ سامنے کھڑی پرکاش کی بہن گیتا سے ہنس ہنس کر کچھ بات کر رہی تھی —— اور گیتا ایسا معلوم ہو رہا تھا جیسے وہ اپنے بھیا کا ہی انتظار کر رہی ہو۔

پرکاش کے قریب آتے ہی وہ بھیا کہہ کر اس سے لپٹ گئی پرکاش نے بہن کو گلے لگا کر سلامتی کی دعا دی۔ پرکاش کہہ رہا تھا۔

"اری گیتا —— وہ جو ابھی تیرے ساتھ تھی —— اری وہی سالونی سی جس کے لمبے لمبے بال تھے نا۔

گیتا پرکاش کے کچھ اور بولنے سے پہلے ہی بولی۔ سمجھ گئی بھیا اسی نے تو کہا تھا کہ آپ دوڑتے ہوئے آرہے تھے۔ اور پرکاش لفظ دوڑنے پر جھینپ گیا۔ پوچھنے لگا۔ کہ وہ تھی کون؟۔

"جیوتی دیدی" گیتا کا جواب تھا۔ اس نے کہا بھیا بھلا کیسے پہچانے گا۔ سنتے ہیں شہر میں رہنے والے گاؤں کی ہر چیز کو بھول جاتے ہیں۔

"کیا یہ سچ ہے بھیا؟"

نہیں پگلی " پرکاش خوشی میں جھوم کر بولا۔ اتنے عرصہ بعد جیوتی کو دیکھا ہے نا۔ اس لیے —— اور گیتا خاموش ہو گئی

پرکاش نے کہا۔ اچھا یہ تو بتاؤ۔ یہ جیوتی یہاں کب آئی؟۔

"پرسوں ہی تو سسرال سے آئی ہے"

"کیا؟ پرکاش کو ایسا محسوس ہوا جیسے کسی نے گرم گرم سیسہ اس کے کانوں میں انڈیل دیا ہو۔

"کہاں سے آئی ہے؟"

"سسرال سے" گیتا معصومیت سے بولی۔

مگر وہ میری منگیتر تھی ——" پرکاش چیخ پڑا۔

لیکن بھیا آپ نے تو فیصلہ سنا دیا تھا کہ آپ تعلیم ختم کرنے کے بعد ہی شادی کریں گے۔ اور وہ لوگ لڑکی کو جوان ہوتے دیکھ

(باقی صفحہ ۷۲ پر)

مغفور الرحمن ذکیؔ
بی۔اے۔ سال سوم
جامعہ کالج

# بکھرے خواب

کتنی المناکی کہانی تھی پرکاش کے اس سفر میں۔

چلتے چلتے جب شام ہوئی تو وہ ایک جگہ تھوڑی دیر ٹھٹھک کر رک گیا۔ پرکاش کو اس وقت قدرت کی حسین نقاشی کچھ اتنی اچھی لگ رہی تھی کہ وہ تھوڑی دیر کے لیے سب کچھ بھول گیا۔ وہ شہر سے پیدل ہی اپنے گاؤں جانے کے لیے نکل گیا تھا۔ کل تک وہ کالج کا ایک ہونہار طالب علم تھا مگر وہ آج اپنی قسمت پر آنسو بھی نہیں بہا سکتا تھا۔ پرنسپل کے فیصلے پر ہی وہ اتنے آنسو بہا چکا تھا کہ اس کی آنکھیں اب تک خشک تھیں۔ پرنسپل کے وہ الفاظ ابھی تک اس کے دل و دماغ اور ذہن کو جھنجھوڑ رہے تھے۔

" پرکاش میں تم کو کالج کے بہترین طالب علموں میں سے ایک سمجھتا تھا۔ تمہارے نیک چال چلن کی کتنی تعریف سُن رکھی تھی۔ مگر تم نے ہمارے کالج کا نام ڈبو دیا۔ ہماری ناک کٹوا دی۔ تمہیں چلو بھر پانی میں ڈوب مرنا چاہیئے۔ مگر مجھے تم پر ترس آتا ہے تم کو ایک سال کے لیے کالج سے نکال دیا جاتا ہے۔"

اور پرکاش اپنی زندگی کا ایک قیمتی سال کھو بیٹھتا ہے۔ آج کے ٹھیک دس دن بعد B.Sc. کا فائنل امتحان ہے۔ زندگی کے لیے ایک ناقابل فراموش سزا دی جاتی ہے اور پرکاش خون کے آنسو رو کر رہ جاتا ہے، اپنی زندگی کو قربان ہوتے دیکھتا ہے اور زندگی بھینٹ چڑھ جاتی ہے۔ ایک مجبور و بیکس لڑکی کے لیے جو سیٹھ رتن لال کروڑپتی کی اکلوتی بیٹی ہے۔ جو اپنے باپ کی دولت کے سہارے پاکباز تھی۔ اس نے تو صرف اتنا ہی کہا تھا

"سیما میں تم سے پیار نہیں کر سکوں گا میں جو کالج میں تعلیم حاصل کر رہا ہوں۔ وہ میری عبادت ہے۔ اور میں عبادت کے رسم و رواج کو ٹھکراؤں گا نہیں"

اور پھر وہ بڑے سرور کے ساتھ بولا تھا۔ میں تمہیں محبت کی نظر سے دیکھ بھی نہیں سکوں گا کیونکہ میری منگنی ہو چکی ہے اور پھر میرا پیار، میرے ارمان، میری تمنائیں۔ اور میرے تمام خواب اسی کے لیے ہیں۔ جو کہ برسوں سے مجھ کو اپنے من مندر میں پوجتی چلی آ رہی ہے۔

مگر سیما کب ہار ماننے والی تھی اسے محبت تو آج تک کسی سے بھی نہ ہوئی تھی بشام، وجے، اسعد وغیرہ سب اس کے دوست تھے۔ وہ سب کو ایک کھلونا سمجھتی تھی۔ مگر پرکاش شیام تو نہ تھا۔ وجے اور اسعد تو نہ تھا۔ وہ سب حسن کے پجاری تھے اور سیما داسنا کی۔

سیما نے پرکاش کو بھی ایک کھلونا سمجھ کر کھیلنا چاہا تھا مگر وہ کامیاب نہ ہوئی۔ اور یہ اس کی زندگی میں ایک ناقابل فراموش شکست تھی۔

اس نے کالج کے کمپاؤنڈ میں ہی چیخ چیخ کر اپنے بلاؤز کو پھاڑ ڈالا تھا۔ اور پرکاش کھڑا حیرت سے اس شرمناک منظر کو دیکھتا رہا۔ اس پر الزامات لگتے رہے اور وہ سنتا رہا۔ اور پھر اسے اپنا چھوٹا سا گاؤں یاد آ گیا جہاں کے لوگ ایسے نہ تھے۔ جیسے کہ اس شہر میں ہوتے ہیں۔ کتنے معصوم ہیں وہاں کے لوگ۔ اور پھر وہ خود بخود مسکرا اٹھا۔

کہر بالکل صاف ہو چکی تھی۔ آسمان سے سورج کی ڈھلی ہوئی کرنیں جھانک رہی تھیں —— پرکاش کو سورج کی تپش میں ایک عجیب قسم کی فرحت محسوس ہوئی۔ —— ہو سکتا ہے

۔ طارق ابھی یوں نہ اس دوستی کو ہم ایک قدم اور آگے بڑھائیں"
"آپ نے یہ کیا کہہ دیا۔ دنیا میری اس ہمدردی کو خودغرضی کا نام دے دے گی اور میں ان کلمات کو سن کر کہیں کا نہ رہونگا"
ز لیا نے محسوس کیا کہ اس پر تیز بجلی گر گئی ہو مگر اس نے اپنی زبان کو جنبش نہ دی۔

ادھر آباد اپنی کاوش و جانفشانی سے ترقی کی طرف گامزن تھا۔ بچپن میں طارق اس معصوم فرشتہ کو انگلی پکڑا کر چلتا تو اسے محسوس ہوتا کہ اس کا جہاں ——— ہاں اس کا جہاں اسکے ساتھ ساتھ چل رہا ہے۔ طارق کا یہ روزانہ کا معمول تھا کہ وہ آباد کی انگلی پکڑے جاتا اور مکتب میں چھوڑ آتا۔ دن بھر طارق اپنے کھیت میں کام کرتا۔ شام کو ٹھیک چار بجے مکتب جاکر آباد کو لینے ساتھ لے آتا۔

"ابو:۔" میں اب بڑا ہو گیا ہوں، میں خود مدرسہ چلا جاؤنگا"
"نہیں بیٹے! راستہ میں بچے تمہارے ساتھ شرارت کریں گے۔ میں نہیں چاہتا کہ تم بھی شریر ہو جاؤ۔ میں تمہیں ایسا انسان دیکھنا چاہتا ہوں جو اس دنیا کو نیکی کا پیغام دے۔"

"آباد انٹرمیڈیٹ کا امتحان پاس کر کے اب بی۔اے کا طالب علم بن گیا۔ اور آج جب رات کو وہ پڑھنے بیٹھا تو ماضی کے گزرے ہوئے واقعات سمٹ کر اس کے دل و دماغ پر چھا گئے اسے کوئی نامعلوم خوف کے اپنی رگوں میں دوڑتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

"اے خدا"
کیا میں اس خضر صورت انسان کے احسانوں کا بدلہ دے سکونگا؟
نرم نرم بستر پر جیسے کوئی چیز اچانک چبھ جائے ایسا ہی تھا یہ احساس!

---

# نئی نسل کا المیہ

نواب الدین انصاری
——— متعلم بی ایڈ ———

آج دنیا نے جو مادی ترقی کی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے۔ لیکن اس تمام ترقی کے باوجود آج کی دنیا کے سامنے انتہائی کٹھن مسائل ہیں بڑھتی ہوئی آبادی، غذا کی کمی رہائشی مکانوں کی قلت۔ یہ ایسے مسائل ہیں۔ جو دنیا کو پوری طرح جکڑے ہوئے ہیں ان کا براہِ راست تعلق انسان کی زندگی سے ہے۔ لیکن آج انسان ان ہی مسائل کو حل کرنے میں ناکام ہے۔ یہ ناکامی نئی نسل کے لیے ایک المیہ بن چکی ہے۔ نئی نسل جس پر آنے والے کل کا انحصار ہے، امید کرتی ہے کہ اسے چین اور اطمینان ورثہ میں ملے گا۔ مگر اس کے لیے اس کے آثار ناپید ہیں اسی لیے وہ انجانے خوف کی وجہ سے ذہنی انتشار کا شکار ہے اور اسی وجہ سے وہ تمام مروجہ قدروں کو شک کی نگاہ سے دیکھتی ہے۔ اس کا نتیجہ ہپیز، بیٹلز کنواری ماؤں اور بن باپ کے بچوں کی شکل میں دیکھا جا سکتا ہے۔ نئی نسل اپنی ایسی تمام سرگرمیوں کو مروجہ سماجی نظام کے خلاف بغاوت کا نام دیتی ہے۔ اس کے خیال میں یہ سماجی نظام مہلک بیماریوں کا شکار ہے اور یہ بیماریاں ہیں: تنگدستی، تفریق، ظلم، تعصب، نفرت، عداوت، جہالت اور بھوک!

اور جب وہ یہ دیکھتی ہے کہ مروجہ نظام کے پاس ان کا کوئی علاج نہیں تو وہ گویا۔ "گفتم کہ نمی سازد گفتند کہ برہم زن" کے مصداق اپنے غصہ کا اظہار ہر مروجہ قدر سے انحراف کی شکل میں کرنے پر اپنے آپ کو مجبور پاتی ہے!

---

آباد کی ماں اپنی چھوٹی سی پناہ گاہ میں بیٹھی ہوئی اپنی زندگی
ت پر ترجیح دے رہی تھی۔ اسے خبر بھی نہ ہوئی کہ صبح کب ہوئی
گاؤں کے چند غنڈے آباد کی والدہ پر اپنی ہوس کے لیے
پہ شادی کا جال ڈال رہے تھے۔ اسی صبح وہ ٹولی بنا کر
آ موجود ہوئے۔ ...... اس نے انھیں خدا کا واسطہ دیا۔
راہِ کرم اس کی عزت سے نہ کھیلیں۔ اب کچھ لوگ اسے اتفاق
ں گے اور کچھ اسے مشیت ایزدی سے تعبیر کریں گے کہ ٹھیک
وقت گاؤں کے بڑے چودھری کا لڑکا طارق اپنے کچھ ساتھیوں
ساتھ ادھر آنکلا۔ سارے گاؤں میں بلکہ پاس کے دیہات میں
اس کی نیک چلنی کی قسم کھائی جاتی تھی۔ اس کی بارعب چہرے
ہمدردی کے آثار نمایاں تھے۔ اس نے حالات کا بغور جائزہ
اور اپنی جان پر کھیل کر ان شیطان کے بھائیوں کو وہاں
تتر کیا۔

"اے محترمہ! آپ گھبرائیے نہیں میں حتی الامکان آپ کو غموں
زندگی سے نجات دلا کر ہی دم لوں گا۔"
زیبا نے یہ محسوس کیا جیسے کوئی اس کے غموں کے زخموں پر
خوشگوار مرہم لگا رہا ہو۔
"آپ!.... آپ کون ہیں؟ جو مجھے اس پریشان زندگی
نجات دلانا چاہتے ہیں ؟"
"میں صرف ایک انسان ہوں اور انسانیت کا فریضہ پورا
کرنا چاہتا ہوں۔"
زیبا نے محسوس کیا کہ اس جہاں میں صرف حیوان ہی نہیں
ہے۔

"آپ میرے ساتھ چلنا پسند کریں گی؟"
"اے حضرت! آپ کمزور اور ناتواں اور اس کے لختِ جگر
کو اپنائیں گے؟"
"ہاں! یہ میرے ضمیر کی آواز ہے جو انسانیت کے جذبہ کے
تحت میرے وجود پر چھائی ہوئی ہے۔"
"آپ ایسا کیوں کرنا چاہتے ہیں؟" زیبا کا نحیف چہرہ جو زمانے
کے سرد و گرم ہوا سے مرجھا گیا تھا۔ ایک مخلص انسان کی ہمدردی
دیکھ کر ایک گلاب کی طرح شگفتہ ہو اٹھا۔

"تاکہ آپ کی نئی دنیا بسا سکوں، اور ایسی دنیا جہاں جہنم
کے فرشتوں کی بھیانک صورتیں نظر نہ آ سکیں۔"
کچھ دیر کے لیے زیبا تخیلات کی دنیا میں کھو گئی اور سوچنے
لگی کہ کیا واقعی یہ سب جاگتے میں دیکھ رہی ہے۔
"آپ اس حقیر انسان کے ساتھ چلنے کے لیے آمادہ ہیں؟"
"سوچ رہی ہوں۔"
"خدارا میری باتوں پر ایمان لے آیئے اور شک کو مزید
مہلت نہ دیجیے۔"
اور اسی وقت طارق، زیبا اور اس کے معصوم بچے کو
اپنے گھر لے آیا۔ طارق نے محسوس کیا انسانیت کا مشن پورا
ہوتا دکھائی دے رہا ہے۔
ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ طارق بن زیاد، دوبارہ جنت
الفردوس سے نکل کر دنیا کی مظلوم فلورینڈا کو دوبارہ سہارا
دینے کے لیے آ گئے ہوں۔
طارق زیبا کو دوست .... صرف دوست کہہ کر ہی پکارتا
تھا۔

طارق ایک خوبصورت نوجوان تھا۔ اس کا چھریرا جسم،
بڑی اور سیاہ آنکھیں جو دوسروں کے دکھوں کو دیکھ کر اشک
بار ہو جاتی تھیں خوبرو چہرہ جس سے ذہانت اور شرافت ٹپکتی
تھی۔ گندمی جسم جو اپنے آپ کو خطرے میں ڈال کر دوسروں
کو خوشی سے ہمکنار کرنا اپنا نصب العین سمجھتا تھا۔
زیبا میں بھی نسوانیت کے تمام اوصاف موجود تھے۔ وہ
حسن و حیا کا مجسم شاہکار تھی۔
"زیبا! آج کھانا نہیں کھلاؤ گی؟"
"میرے محسن! آج آپ کو ایسا کھانا کھلاؤں گی جس سے
تمام کلفتیں دور ہو جائیں۔"
"زیبا! یہ آپ نے محسن کی کیا رٹ لگا رکھی ہے ____
باور کیجیے دوست! مجھے اس لفظ کو سن کر دلی کوفت ہوتی ہے۔"
جب تینوں آدمی کھانے پر بیٹھتے ہیں۔ تو زندگی تمام
رعنائیوں کے ساتھ آ موجود ہوتی ہے اور ان کو روشن مستقبل
کا پیغام دیتی ہے۔

محمد اسحٰق
پری پیرٹری

# چبھن

ہر طرف رات کا اندھیرا ہے۔ ہر تھکن کے لیے سکون کی گود کشادہ ہے۔ پُرسکون خاموشی حدِ نظر تاریکی کا روپ!

آباد جو اجڑ کر آباد ہوا تھا۔ کتابوں کی ورق گردانی کر رہا ہے وہ پڑھنا چاہتا ہے مگر ماضی کی روشن یادیں اس کے سامنے آجاتی ہیں۔ اور اس کے خیالات کے آنگن میں رقص کرنا شروع کر دیتی ہیں۔ ہاں! یہ یادیں تو آباد کی زندگی کا گراں قدر سرمایہ ہیں جو آباد کو جینے اور کچھ کرنے پر مجبور کرتی ہیں۔

آباد یونیورسٹی کا ایک متوسط درجہ کا طالب علم ہے جو اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر ترقی کے منازل طے کرتا جا رہا ہے اسے یقین ہے کہ اگر صبر و استقلال اس کے ساتھ ہوگا تو دنیا کی کوئی بڑی سے بڑی طاقت بھی اسے ترقی کے منازل طے کرنے سے نہیں روک سکے گی۔ آباد کا نصب العین پڑھ لکھ کر صرف اپنی زندگی کو عیش سے گزارنا نہیں بلکہ وہ اس پورے سماج میں شیطنیت کو ختم کرنا چاہتا ہے۔ وہ چاہتا ہے کہ میرے دیس میں غریبی اور چھوت جیسی حماقت آمیز برائیوں کا خاتمہ ہو جائے۔ اور ایسا معاشرہ تشکیل پا جائے جہاں بھوکوں اور ننگوں کی دردناک آوازیں سنائی نہ دیں۔ نفرت جیسی بھیانک چیز کا نام و نشان تک اس سماج میں نہ رہے جہاں لوگوں کے خیالات میں ہم آہنگی اور انھیں ایک برادری کا احساس ہو۔

آباد ایسے سماج کی تخلیق چاہتا ہے۔ جہاں لسانیت، فرقہ پرستی اور مذہبی جھگڑوں کی بیخ کنی ہو جائے...... مگر کیا یہ سب باتیں ممکن ہیں؟ ہاں! کیوں نہیں۔ قوت ارادی اور اعتمادِ نفس ایسی قیمتی چیزیں ہیں۔ جو ناممکن کو ممکن بنا دیتی ہیں۔

آج سے ٹھیک انیس سال قبل جبکہ آباد بطنِ مادر ہی میں پرورش پا رہا تھا۔ اس کے باپ نے داعیٔ اجل کو لبیک کہا اور معصوم آباد کو بغیر کسی سہارے کے اس بے رحم دنیا کے رحم و کرم پر چھوڑ گئے۔ جہاں ہر طرف خود غرضی اور لوٹ کھسوٹ کے دیوتا کی حکمرانی معلوم ہوتی ہے۔

آباد کے ساتھ بھی وہی ہوا جو اس دنیا کی ریت ہے باپ کے مرتے ہی آباد کی جوان بیوہ ماں پر لوگوں کی حریصانہ نظریں پڑنے لگیں۔

اس معصوم اور یتیم آباد کو کوئی گلے لگانے کے لیے تیار نہ تھا گاؤں کا ہر آدمی اس سے نفرت کرتا تھا۔ نفرت جو کسی خونی امربیل کی طرح شجر انسانیت کو سُکھا سُکھا کر نابود کر دیتی ہے۔

کیا یہ دنیا ایسی خطرناک جگہ ہے جہاں انسان انسانیت کا لبادہ زیب تن کر کے، جانوروں والی حرکتیں کرے؟ کیا غریب و بے وارث شخص کو اس دنیا میں جینے کا حق نہیں؟ کیا اس فضا میں ایک لاچار انسان کو جبر پہ صبر کر لینا چاہیئے؟ یہ سوال آباد کی ماں کے ذہن پر منڈلا رہے تھے۔ وہ کچھ دیر کے لیے اس دنیا کی لاثانی برائیوں کے بارے میں سوچنے لگی۔ اسی وقت بھوک سے بے تاب آباد کی فلک شگاف چیخیں خلا میں جا کر تحلیل ہو گئیں۔ اس کی ماں اپنے سرمایہ حیات کو سلانے کی کوشش کر رہی تھی، مگر.....

رات کا وقت تھا۔ چاروں طرف اندھیرا۔ اندھیرا اپنے دامن میں ڈاکے، لوٹ، اور انسان کی حیوانیت سمیٹے ہوئے

ان غم گساروں کو نہ تیغ کر دیا ہے

کارواں بچھڑ گیا ہم ناتواں دیکھا کئے

سال نیا آیا گیا نا ذہن کے دریچے ماضی کے واقعات سے آنکھ بند نہیں کر سکتے۔ ایک انگریزی شاعر A.A.Proctor نے اپنی نظم Now میں جو کچھ کہا ہے وہ بھی اپنی جگہ درست ہے۔

Past is dead and future is unknown, you should think about your Present.

وقت کی رفتار کو ٹھہرایا نہیں جا سکتا۔ اس پر پابندی بھی نہیں لگائی جا سکتی اور اس کے سیلاب کو روکا بھی نہیں جا سکتا۔ اسی کا نام زندگی ہے اور زندگی کا کام بڑھنا آگے بڑھنا اور آگے بڑھنا ہے۔

ٹھہرتا نہیں کاروانِ وجود

کہ ہر لحظہ ہے تازہ شانِ وجود

آج جن کیلنڈروں نے پرانے کیلنڈروں کی جگہ لی ہے کل ان کا بھی وہی حشر ہوگا جو ان سے پہلوں کا ہو چکا ہے۔ کل تک پرانے کیلنڈروں کی رنگینی اور اہمیت کو لوگ سراہ رہے تھے۔ آج خود بخود ان کی اہمیت ختم ہو گئی۔ اور آنے والا کل نئے کیلنڈروں کی اہمیت کو خود بخود ختم کر دے گا۔ بالکل اسی طرح جس طرح انسانوں کے قافلہ سے جو بھی انسان بچھڑ جاتا ہے۔ لوگ بس کچھ لمحوں کے بعد ہی اس کو ایسے فراموش کر دیتے ہیں۔ یوں بھول جاتے ہیں جیسے اس کا کوئی وجود ہی نہ تھا۔ لال قلعہ کی یہ عظیم دیواریں۔ تاج محل کا یہ حسن۔ قطب مینار کی عظمت۔ جامع مسجد کا تقدس۔ اجنتا اور ایلورا کی رومان پرور فضائیں، کرشن کی بانسری کی مدھ بھری تان چنگیز خاں کی بربریت غالب کے اشعار یہ سب ماضی کے کیلنڈر ہیں۔ یہ سب اپنی تاریخ کے خود گواہ ہیں۔ ان سب کی خاموشی میں ایک گویائی ہے۔ لیکن ہم ان کو بھول جانے کے باوجود بھی بار بار یاد کرتے ہیں لیکن پھر بھول جاتے ہیں۔

آج زندگی کا قافلہ جس تیزی سے آگے بڑھ رہا ہے اس کو خود اپنے نقش پا معدوم معلوم ہوتے نظر آ رہے ہیں جب انسان کے قدم چاند پر پڑے تو وہ یہ بھول گیا کہ کبھی اس نے بیل گاڑی کی ایجاد کی تھی۔ بیل گاڑی جو ہمارے ماضی کا کیلنڈر ہے جو تاریخ کی شہادت ہے۔ چاند کی کھوج جو مستقبل کا آئینہ ہے۔

کیا اچھا ہو کہ ہم ماضی اور مستقبل کو کچھ اس طرح جوڑ دیں کہ درمیان کا خلا کچھ اس طرح پر ہو جائے کہ ہمیں اپنے مستقبل میں اپنا ماضی خود بخود نظر آنے لگے۔

ملا کے قطرۂ شبنم میں رنگ و نکہتِ گل

کوئی شراب بناؤ بہار آجائے

یہ پرانے کیلنڈر جن کو آج ماضی کے ساتھ دفنایا جا رہا ہے۔ وہ نئے کیلنڈر جنہیں مستقبل کا آئینہ تصور کیا جا رہا ہے کیا ان دونوں کو کچھ اس طرح وابستہ اور پیوستہ کیا جا سکتا ہے کہ ہمیں ماضی کی لغزشوں کے احساس اور مستقبل کے اندیشوں اور خدشوں سے نجات حاصل ہو جائے۔

اندازِ بیاں گرچہ بہت شوخ نہیں ہے

شاید کہ اتر جائے تیرے دل میں مری بات

رضیہ نثار
ایم اے اردو سال دوم

# پرانا کیلنڈر

نیا سال شروع ہوئے ایک ہفتہ گزر گیا. لیکن ایسا محسوس ہوتا ہے کہ صدیاں بیت گئیں ۔ ایک جگ تھا جو بیت گیا. پرانے سال کو الوداع اور نئے سال کا خیر مقدم لوگوں نے مختلف انداز میں کیا. صاحبِ ثروت لوگوں نے باقاعدگی اور باضابطگی سے رقص و سرود کی محفلیں سجائیں اور پرانے پیمانے کو نئے پیمانہ میں بدل دیا. جہاں تمام لوازمات کا بوجھ اٹھانے سے قاصر تھے انہوں نے صرف شب بیداری پر تکیہ کر کے اپنی خوشی کا اظہار کر دیا.

میں شور و غل کی ان تمام محفلوں اور مجلسوں سے دور اپنے کمرے میں نیلے بلب کی ہلکی روشنی میں ان کیلنڈروں کو دیکھتی رہی جن کی عمر گھڑیال کے بارہ بجاتے ہی پوری ہو گئی ۔ وقت کے سنگین ہاتھ ان خوبصورت دلکش رنگ برنگے کیلنڈروں کو اتار پھینکیں گے اور ان کی جگہ پھر نئے کیلنڈر لے لیں گے۔ نئے سال کے خیر مقدم میں لوگ نہ جانے کیوں ان حقیقتوں کو فراموش کر دیتے ہیں جو ان پرانے کیلنڈروں سے وابستہ ہوتی ہیں. یہ پرانے کیلنڈر جن سے ہمارے گزشتہ سال کا ایک ایک دن ایک ایک لمحہ وابستہ رہا ہے جن کے دیدہ زیب ہندسوں میں سینکڑوں یادیں موجود ہیں جن کے رنگ میں ہماری سرگزشت کے واقعات بکھرے ہوئے ہیں.

ان کو یوں فراموش کر دینا یادوں کی اس برات کو یوں نابود کر ڈالنا ۔ ماضی کو حال سے منقطع کر دینا حادثہ اور المیہ تو نہیں لیکن ایک دل سوز واقعہ ضرور ہے ۔ اقبال کا یہ مصرعہ اگر مستعار لیا جائے تو گزشتہ سال کا ایک ایک کیلنڈر پکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ

خموشی گفتگو ہے بے زبانی ہے زباں میری

یہ بے زبان کیلنڈر اپنی خاموش نگاہوں سے کتنی داستانیں کتنی ہی کہانیاں اور کتنے ہی واقعات دہرا رہے ہیں. جنوری شروع سے دسمبر کے آخر تک قرطاسِ ذہن پہ کتنے انمٹ نقوش نشان ہیں یہ پرانے کیلنڈر شاید کوئی صاحبِ دل ہی ان کو سمجھ اور پڑھ سکتا ہے جن کے نزدیک پرانے کیلنڈروں کی اہمیت ختم ہو گئی انہوں نے دیواروں سے ان کو اتار دیا۔ گویا انہوں نے اپنے ماضی سے اپنا رشتہ توڑ لیا۔ اب پرانے کیلنڈروں کی جگہ نئے نئے رنگ برنگے چھوٹے بڑے کیلنڈر آویزاں کئے جا رہے ہیں۔ ؎

خزاں میں آگ لگاؤ بہار کے دن ہیں
نئے شگوفے کھلاؤ بہار کے دن ہیں
بجھا دی شمع بجھا دی صبا کے جھونکوں نے
نئے چراغ جلاؤ بہار کے دن ہیں

میری ہی کیا بہت سے لوگوں کی عادت ہے کہ وہ روزمرہ کے معمولات میں کیلنڈروں پر نشان لگانا۔ ان پر گول دائرے کھینچنا ضروری سمجھتے ہیں گویا وہ اس دن کی اہمیت اور اپنی زندگی کے اہم واقعات کا ایک خاکہ اس تاریخ سے وابستہ کر دیتے ہیں. یہی نشان یہی زاویے کبھی ان کو ماضی کی یاد دلاتے ہیں کبھی مستقبل سے آگاہ کرتے ہیں. یہ تمام تحریریں یہ تمام خاکے کچھ آپس میں اتنے گڈمڈ ہوتے ہیں کہ کسی دوسرے کے نزدیک یہ ٹیڑھی میڑھی لکیریں ہی معلوم ہوتے ہیں. تاریخوں کے محفوظ کرنے والے ان اوراق پر کھینچے ہوئے یہ خطوط کبھی کبھی ہماری رہنمائی کرتے ہیں۔ حادثوں سے محفوظ رکھتے ہیں مشعلِ راہ کا کام کرتے ہیں لیکن جیسے ہی نئے سال کی صبح نمودار ہوئی لوگوں نے ماضی کی ان مشعلوں کو بجھا دیا۔ اور ماضی کے ان ساتھیوں کو رفیقوں کو

رنگوں میں ڈوب گیا۔ اس نے جلدی سے نظر ہٹائی کیونکہ سامنے سے آتی ہوئی کار میں بیٹھے ہوئے شاندار کپڑوں میں ملبوس کچھ بچے اس کے کپڑوں پر ہنس رہے تھے۔ کسی نے اس کے شانے کو جھنجھوڑا اس نے آنکھیں کھولیں تو دیکھا کہ اس کی بیوی اور دونوں بچے سامنے کھڑے ہیں۔

اذان ہو رہی ہے لاکھوں نمازیوں کا ہجوم جامع مسجد پر کھڑا ہے۔ میری بھی آنکھ اب کھلی۔ لاؤ کپڑے لاؤ ـــــ اس کی بیوی نے کہا۔

درزی نے بہت سے نوٹ جیب سے نکال کر بیوی کو دیتے ہوئے کہا ـــ یہ لو۔

یہ نوٹ کیا کروں گی ـــــ بچوں کے کپڑے اور میرا بلاؤز دو۔

وہ کانپ کر کھڑا ہو گیا۔

بچوں کی آنکھوں میں آنسو تھے۔ وہ پتھر کے مجسمے کی طرح بے حس و حرکت کھڑا رہا۔

"اللہ اکبر" اس کے کان سے اذان کی آواز ٹکرائی۔ اور وہ بے حس و حرکت کھڑا رہا۔ جیسے اس کا جسم تو ماحول میں موجود ہو۔ مگر اس کی روح اس کا دل وقت کے شور میں کھو گیا ہو۔ وہ کر ہی کیا سکتا تھا۔ مسیح مصلوب ہو چکا تھا اور مریم سنگسار!

(بشکریہ آل انڈیا ریڈیو)

---

# بکھرے خواب

کر اتنے دن انتظار نہیں کر سکتے تھے۔۔۔۔

گیتا میری بھی تو ٹھیک ہی کہتی ہو وہ کب تک میرا انتظار کرتی۔ جیوتی جسے میں نے چاہا تھا۔ جس کے لیے میں نے اپنی ہر تمنا کا خون کر دیا جسے میں ہمیشہ اپنے خیالوں کی دنیا میں پوجتا رہا ہوں۔ وہ ایک سال اور میرا انتظار نہ کر سکی ـــــ اور پھر اس کے ہونٹوں پر ایک زہریلی مسکراہٹ نمودار ہوئی ـــــ آنکھیں سرخ ہو گئیں ـــــ!

گیتا نے دیکھا دو موٹے موٹے قطرے پرکاش کے گال سے پھسل کر جوتے کی "نوک" پر گرے ـــــ آنکھیں پہلے کی طرح سے صاف ہو گئی تھیں۔ اور ان میں ایک نئی چمک نظر آئی ـــــ

دور ایک جھاڑی میں کھڑی جیوتی کا رواں رواں کانپ رہا تھا۔ اس نے سر اٹھا کر پرکاش کو دیکھا۔ مگر پرکاش دور بہت دور اسی راستہ سے جا رہا تھا۔ جدھر سے وہ آیا تھا۔

---

حسین اختر مراد
بی اے سال سوم (جامعہ کالج)

# ادھڑے سلے کپڑے

اس کے ہاتھ پاؤں مشین کی طرح چل رہے تھے۔ دکان پر گاہکوں کا ہجوم تھا۔ اسی رات کے بعد تو عید کی صبح ہونے والی تھی۔ سبھی چاہتے تھے کہ صبح سویرے زندگی کو نئی پوشاک پہنا کر عیدگاہ میں اپنی برتری ثابت کریں لیکن دو ہی تو ہاتھ اور دو ہی تو پاؤں، وہ بھی تھکے ہوئے، زندگی کی خواہشوں کے خواہاں، کانٹوں پر چل کر مسرت کے پھول توڑ لینے کے خواہشمند

رات ڈھلتی چلی جا رہی تھی۔ آنکھیں بوجھل ہوتی جاتی تھیں مشین کی سوئی کپڑوں میں ڈوبتی ابھرتی ذہن میں بے شمار سوئیاں چبھوتی چلی جا رہی تھی۔ وہ چاہتا تھا کہ گاہکوں سے چھٹکارا پائے تو اپنی منی اور منے کے کپڑے بھی تیار کر دے۔ اور اس شریک حیات کے لیے بھی مختلف کپڑوں کے بچے ہوئے ٹکڑوں سے ایک ایسا بلاؤز تیار کرے جس سے اس کے ارمانوں کی قوس قزح جھلک اٹھے وہ قوس قزح جس میں کئی رنگ ہوتے ہیں، نیلے پیلے، سرمئی، چمپئی، دھانی مگر وہی دو ہی تو ہاتھ اور دو ہی تو پاؤں مشین کا ایک ہی پہیہ۔ بدن میں دوڑنے والا خون۔ اکیلے پہیے کے ساتھ کب تک چلے گا۔

رات اپنا دامن سمیٹ رہی تھی وقت اپنا پیراہن بدل دینا چاہتا تھا۔ کواڑ کی درزوں سے دو تھکی ہوئی آنکھیں اپنے ہمدرد ساتھی کو پکار رہی تھیں بچے سو گئے تھے، اس تمنا میں کہ کسی طرح رات کٹے۔ عید کی صبح آئے تو عیدگاہ کی طرف چلیں کتنے خواب تھے جو اس دوکان کے اردگرد بکھرے پڑے تھے۔

تھکے ہارے، مسلے کچلے خواب، چست اور توانا خواب، اندھیروں سے لڑنے والے خواب، ریشم کی طرح ملائم خواب، دھاگے کی طرح کچے خواب، جوان اور ننھے منے خواب، غرض خوابوں کا ایک جال تھا جو کپڑوں کے ساتھ بنتا چلا جا رہا تھا۔

گھڑی نے تین بجائے کواڑ کی درز جھپکتی ہوئی آنکھوں سے محروم ہو گئی دو معصوموں کے ساتھ ایک معصوم گود بھی سو گئی۔

دکان خالی تھی، مزدور ہاتھوں نے اپنے بچوں اور شریک زندگی کے کپڑے اٹھائے۔ دماغ میں کشمکش شروع ہوئی۔ دکھتے شانوں نے کہا اب سو جاؤ۔ آتی ہوئی صبح نے کہا کاغذ کے نوٹ فراک اور بلاؤز نہیں بن سکتے۔ یہ پیسے کیا ہوں گے؟ اس نے مشین پر سر رکھ دیا اس کے خوابوں کی قوس قزح کسی کہرے کی دبیز چادر میں لپٹی چلی جا رہی تھی چار بج گئے ہیں۔ تھوڑی دیر میں جامع مسجد کے بلند میناروں سے اذان کی آوازیں گونج اٹھیں گی۔ جامع مسجد کے عید کا بازار بھی اب تک بند ہو چکا ہوگا تو کیا بچوں کے جسم نئے کپڑوں کے لمس سے محروم رہ جائیں گے۔ وقت کا نہ رکنے والا پہیہ اس کی مشین کے پہیے پر ہنس رہا تھا۔ وقت کا پہیہ کہاں تھمتا ہے۔ وہ تو دلوں کو کچلتا مسلتا۔ ہڈیوں کو پیستا، ارمانوں کے اعصاب کو کھینچتا روندتا، دندناتا چلتا رہتا ہے۔ تھکے ہوئے ہاتھوں نے بلاؤز کے کپڑے کو اٹھایا۔ اس نے کچھ دیر سوچا۔ اور آخر فیصلہ کیا کہ نہیں، دھنک بعد میں تیار ہوگی پہلے منی کی فراک اور اس نے مشین میں فراک کو لگایا۔ پہیہ چل پڑا۔ ہاتھ پاؤں اپنی تھکن کو بھول کر متحرک ہو گئے لیکن۔۔۔ لیکن تھوڑی دیر میں وہ پھر تھکن کا شکار ہو گیا پہیہ رک گیا، پاؤں رک گئے اور اس نے مشین پر سر رکھ کر چاہا کہ ذرا دم لے لے تو آگے بڑھے کہ نجانے کیا ہوا کہ اس نے دیکھا کہ رنگین غبارے اڑ رہے ہیں اس کے بچے نئی فراکیں پہنے اچھل کود رہے ہیں۔ وہ بار بار اس البیلے بانکے بلاؤز کی طرف دیکھ رہا ہے جو اس کی شریک زندگی کے سانولے جسم سے مل کر قوس قزح کے بے شمار

نجم الدین عباسی
بی اے آنرز سال سوم
جامعہ کالج

# جانا

ذرا ٹھہرو ابھی میں رازِ دل سُنا دوں تو چلے جانا
تمہیں میں رازداں اپنا بنا لوں تو چلے جانا
بہت تنہا ہوں میں تنہائی مجھ کو کھائے جاتی ہے
تمہیں میں دل میں اب اپنے بسا لوں تو چلے جانا
نہ منزل ہے نہ رہبر ہے نہ قدموں کے نشاں باقی
تمہیں اب راہبر اپنا بنا لوں تو چلے جانا!
بہت تاریک شب ہے تم بھٹک جاؤ گے راہوں میں
ذرا ٹھہرو میں اک شمع جلا دوں تو چلے جانا
بہت پُرخار ہیں راہیں ذرا کچھ دیر تو ٹھہرو
میں پلکیں راہ میں اپنی بچھا دوں تو چلے جانا
بہت ڈھونڈا کیے تنہا مگر منزل نہیں ملتی
تمہیں اب ہم سفر اپنا بنا لوں تو چلے جانا

# غزل

عامر قدوائی
بی اے سال سوم (جامعہ کالج)

معراج الدین قریشی
بی اے سال سوم
جامعہ کالج

وہ مل گئے کبھی جو ہمیں راہِ عام پر
ہونے لگا گمانِ سحر ایسی شام پر

کس کو جگہ ملے گی دلِ بے قرار میں
کیا جانے کون کون ملے کس مقام پر

دل اس نگاہِ مست سے سرشار ہی سہی
یہ مے نہیں کہ ہاتھ لگے سب کا جام پر

اے دل رہِ وفا میں بہر گام باخبر
مل جائیں گے وہ تجھ کو کسی بھی مقام پر

جوشِ جنوں سے دل کا یہ عالم ہے آجکل
ہر دم تڑپ رہا ہے محبت کے نام پر

معراج کل کے خواب کی تعبیر ہے یہی
آئے گا آفتاب نظر آج بام پر

پیار کے نام سے نفرت سی ہوئی جاتی ہے
غم کا اک سایہ سا چلتا ہے مرے دوش بدوش
اب تو ہر غم سے محبت سی ہوئی جاتی ہے
غم کی باتیں ہی کرو پیار کا قصہ چھوڑو!
پیار کا نام جب آتا ہے تو دل دُکھتا ہے
پیار سینے میں ابھرتا ہے تو لب جلتے ہیں
پیار دیتا ہے ہر اک گام پہ انساں کو فریب
پیار کے نام پہ دنیا ہوئی جاتی ہے تباہ
پیار کا نام نہ لو پیار کی باتیں نہ کرو
پہلے دنیا میں کہیں پیار بھی ہوتا ہوگا۔
اور کبھی غم کا کوئی نام نہ لیتا ہوگا!
پیار کا دہر میں اب نام نہیں ہے باقی
پیار کا اب تو کوئی روپ نہیں ہے باقی
ہاں مگر پیار کا زہراب ہے اب بھی باقی
اور اب اس کے سوا کچھ بھی نہیں ہے باقی
اب نہیں گاؤں گا میں پیار بھرے گیت کبھی
نام بھی پیار کا لب پہ نہ کبھی لاؤں گا!
پیار کے نام پہ دنیا مجھے دے گی آواز،
اور میں گود میں آلام کی سو جاؤں گا۔

عامر قدوائی

بی۔ اے سالِ سوم۔ جامعہ کالج

# فریبِ محبت

تذکرہ پیار کا یوں کر کے پریشاں نہ کرو
یوں نہ دیکھو میری جانب مجھے حیراں نہ کرو
مجھ سے اب مانگو نہ تم اپنی محبت کا صِلہ
مجھ سے اب رکھو نہ تم کوئی وفا کی اُمّید
میں گنہ گارِ محبت ہوں وفادار نہیں
میں وفادار نہیں ہاں میں وفادار نہیں
میں نے جب جب بھی وفا کی ہے تو غم پایا ہے
پیار کے بدلے میں پائی ہے ہمیشہ نفرت
جو بھی گزری دلِ شاعر پہ تمہیں کیا معلوم
غم کا جس طرح کوئی کوہِ گراں ٹوٹا ہو!
جیسے بکھرا ہو کسی بزم میں سازِ اُمّید
دامنِ دل ہوا اس طرح سے پارہ پارہ
ٹوٹ کر جیسے کوئی شیشہ بکھر جاتا ہے
زندگی درد بھرا ساز ہوئی جاتی ہے
غم کی بانہوں میں سمٹتی ہی چلی جاتی ہے
پیار کے نام سے گھبرا سا گیا ہوں جیسے
پیار میں اب تو کوئی لطف نہیں ہے باقی

ننھے ننھے پھولوں پر

نرم نرم آنچل پر
مسکراتی مانگوں پر

اس طرح سے گرتا ہے

رات چیخ اٹھتی ہے
لمحۂ سکوں لیکن اک گریزِ پیہم ہے
زندگی کے آنگن میں زندگی کا ماتم ہے

دل سکون کی خاطر
میکدوں کے طاقوں میں
ڈھونڈھتے ہیں شمعوں کو
زندگی کا یہ لاشہ
ظلمتوں کے کاندھوں پر
روز و شب رواں سا ہے
غم ہی جاوداں سا ہے
دردِ دل چھپانے کو

وقت کے اندھیرے میں
ڈھونڈتا ہوں کچھ شمعیں
روشنی نہیں ملتی
زندگی نہیں ملتی

# رات چیخ اٹھتی ہے

حسین اختر مرہوکسہانی
بی اے سال سوم، جامعہ کالج

وقت کے اندھیرے میں
چاند مسکرایا تھا
آرزوئیں پکی تھیں
لے کے اپنے ہاتھوں پر اک بہار کا شیشہ
نیلگوں دریچے سے
پتیاں شگوفوں کی
فرشِ خاک پر آکر
اس طرح سے بکھری تھیں
جیسے میرے اشکوں کی نقرئی سی مالائیں
وقت کے اندھیرے میں بارہا بکھرتی ہیں
آرزو ہے جینے کی
پھر بھی وقت کا پربت
کالے دیو کی صورت
خاک ہیروشیما پر
آدمی کے سینوں پر

قومی یک جہتی کے لیے مذہب کے معاملہ میں شدت پرستی سم قاتل ہے اس لیے سماجی تنظیم میں مذہب سے منافرت پھیلانے کے لیے نہیں بلکہ محبت بڑھانے کے لیے کام لینا چاہیے۔ دنیا کا کوئی بھی مذہب تعصب اور تنگ نظری کا درس نہیں دیتا۔ بلکہ آپس میں حسنِ سلوک کی تلقین کرتا ہے۔ اسی لیے جداگانہ مذہبی خیالات رکھنے کے باوجود ہمارا یہ ایمان ہونا چاہیئے کہ ؎

مذہب نہیں سکھاتا آپس میں بیر رکھنا
ہندی ہیں ہم وطن ہے ہندوستاں ہمارا

ضروری ہے کہ تفرقہ پردازی اور مذہب کے نام پر ہونے والے دلسوز اور تباہ کن ہنگاموں اور غوغا آرائیوں کو دفن کر کے ہم مادرِ وطن کے دودھ کا حق ادا کریں تاکہ احمد آباد اور بھیونڈی جیسے شرمناک فسادات ہندوستان کی تاریخ میں آخری فرقہ وارانہ فساد ہوں۔

دوسری اہم چیز تعلیم ہے۔ جہالت ہر برائی کا پیش خیمہ ہوتی ہے اور ملک کی ترقی کے لیے دیمک کا سا کام کرتی ہے۔ اس لیے ضروری ہے کہ قومی یک جہتی کی خاطر معیارِ تعلیم کو اونچا کیا جائے اور اس طرف خاص توجہ کی جائے لیکن یہ ہماری عین بدنصیبی نہیں تو اور کیا ہے کہ سرکاری کوششوں کے باوجود بچوں کی درسگاہیں مذہبی علیحدگی پسندی کی بنیاد پر قائم کی جائیں۔ قومی یک جہتی کو فروغ دینے کے لئے ضروری ہے کہ حکومت ہند ایسی تمام فرقہ وارانہ درسگاہوں پر بلا تامل کڑی نظر رکھے کیونکہ یہی قومی یک جہتی کی خشت اول ہے۔ ابتدائی اور اعلیٰ تعلیم میں وزارت تعلیم نصابات کی کڑی جانچ رکھے۔ تو بہت حد تک مذہبی علیحدگی پسندی کا سدباب ہو سکتا ہے۔

اسی طرح تفریحی سرگرمیوں میں فلم، ٹیلی ویژن، ریڈیو کے پروگراموں میں یہ خیال رکھا جا سکتا ہے کہ جہاں دیش بھگتی کے جذبات پروان چڑھیں اسی کے ساتھ باہمی میل ملاپ، بھائی چارہ اور قومی یک جہتی کی فضا بھی پیدا ہو۔

آج دنیا میں پریس ایک زبردست طاقت ہے۔ یہ رائے عامہ کو ہموار کرنے کا ایک انمول آلہ ہے۔ اس لیے ہر ممکن کوشش ہونی چاہیئے۔ کہ اخبارات و رسائل میں ایسی کوئی بات نہ ہو جو قومی مفاد اور اتحاد کے منافی ہو اور اس طرح قومی یکجہتی کے مقصد کو نقصان پہنچے۔ ظاہر ہے کہ اس کے لیے حکومت ہی کا نہیں بلکہ عوام کا بھی باخبر رہنا ضروری ہے۔

اس کے علاوہ عوام میں یہ احساس پیدا ہونا چاہیئے کہ بلا امتیاز مذہب و ملت ایک دوسرے کے غم و خوشی کے تقریبات میں خلوص دل سے شریک ہوں۔ کیونکہ قومی یک جہتی اور برادرانہ جذبات آپس کے آزادانہ میل جول سے جلدی پیدا ہو سکتے ہیں۔ عوام اور حکومت کو حقیقی معنوں میں صدق دل سے قومی یک جہتی کے لیے تیار ہو جانا چاہیئے۔ کوئی وجہ نہیں کہ جب عوام و سرکار اس نیک مقصد کے حصول کے لیے ہمہ تن تیار ہو جائیں تو اس نعمت کو حاصل نہ کر سکیں۔ ؎

یقیں محکم، عمل پیہم، محبت فاتحِ عالم۔
جہادِ زندگانی میں ہیں یہ مردوں کی شمشیریں

شاہد حسن
انجینئرنگ سال دوم

ہندوستان جیسے ملک میں جہاں ایک زمانے سے مختلف مذہبوں کے ماننے والے آباد ہیں۔ قومی یک جہتی پیدا کرنے کی اشد ضرورت ہے قومی یک جہتی کے معنی ہیں کہ مختلف نظریات یا مذاہب رکھنے کے باوجود قومی مقاصد میں سب کا اشتراک ہو۔ ظاہر ہے کہ اس کے پیچھے قوم کا جو تصور ہے وہ مذہب یا عقیدہ پر مبنی نہیں ہے ہندوستان میں ایسی کوششیں بہت پہلے بھی ہو چکی ہیں۔ اشوک اور اکبر اعظم کے نام اسی اعتبار سے نہایت اہم ٹھہرتے ہیں لیکن ان کا زمانہ سازگار نہ تھا۔ اور لوگوں میں آج کی طرح اتنی وسیع النظری بھی نہیں تھی۔ اسی لیے یہ ایک حد تک ہی کامیاب ہو سکے۔

آج ہندوستان میں ایک سیکولر جمہوری اسٹیٹ کا قیام ہے آئین نے قومی یکجہتی پیدا کرنے کے لیے ہی تحریری طور پر ہر مذہب کو تسلیم تو کیا ہے لیکن کسی مذہب کے ساتھ کوئی امتیازی سلوک نہیں برتا جاتا بلکہ سب کو ایک نظر سے دیکھا جاتا ہے ان حالات میں قومی یکجہتی کے قیام کے لیے فضا سازگار رہے۔

لیکن سوسائٹی کا بنظر غائر مطالعہ کیا جائے تو حالات اس کے برعکس ملتے ہیں۔ فرقہ وارانہ فسادات، لسانی جھگڑے۔ تعصب اور کینہ پروری ذات پات چھوت چھات اور اونچ نیچ کا خیال آج بھی قومی یکجہتی کی راہ کے روڑے ہیں۔ بلاشبہ قومی یکجہتی کے معنی سمجھنا تو آسان ہے لیکن اس کو عملی جامہ پہنانا اتنا آسان نہیں۔ اس لیے بہت سی قربانیوں کی ضرورت ہے اور مادر وطن کے ہر سپوت کو ہر قربانی کے لیے تیار رہنا ہوگا۔ سب سے پہلے تعصب اور تنگ نظری کو بالائے طاق رکھ کر ذاتی مفاد کو قومی مفاد کی خاطر قربان کرنا ہوگا۔ یہ بھی سمجھنا ہوگا کہ جمہوری حکومت کی مشینری کی کنجی عوام ہیں۔ اس لیے عوام اور سرکار کے باہمی تعاون کی شدید ضرورت ہے

اس سلسلے کی سب سے بڑی اور اہم کڑی آپس کا میل جول اور باہمی تعاون ہے کسی بھی ملک کی ترقی اور خوشحالی اور امن و اتحاد لازم و ملزوم ہیں۔ تاریخ عالم گواہ ہے کہ ذرا سی غفلت اور باہمی نا اتفاقی قوموں کو تباہ و برباد کر دیتی ہے۔

سیاسی آزادی اس وقت تک بے معنی ہے جس وقت تک کہ ہم سماجی اور معاشی آزادی بھی حاصل نہیں کر لیتے۔ معاشی و سماجی آزادی کے لیے قومی یک جہتی ہی وہ ذریعہ ہے جس کی مدد سے ہم اپنی منزل مقصود تک پہونچنے میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ آج جبکہ سرحدوں پر جنگ کے بادل منڈلا رہے ہیں ملک میں بے چینی اور اضطراب کا عالم ہے گرانی کمر توڑ رہی ہے۔ عوام کی قوت خرید روز بروز کم ہو رہی ہے۔ لاکھوں فاقہ کشی کا شکار ہیں۔ ضروریات زندگی کی شدید قلت ہے اناج کے لیے ابھی تک غیروں کے محتاج ہیں میل و محبت عنقا، ہر فرد بشر نالاں، ہر کس و ناکس پریشاں بیوپاری بیزار، ملازم تنگ دست، مزدور خستہ حال سکون نایاب ایک ہمہ گیر اقتصادی اور سماجی بحران طاری ہے کسی کو قرار نہیں، زندگی اجیرن ہے۔ تو یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ باہمی اتحاد اور یک جہتی کی سخت ضرورت ہے۔

قومی یک جہتی کو جنم دینے کے لیے سب سے پہلے آپس کی پھوٹ مذہبی تعصب اور اسی قسم کی دوسری خرابیوں کا قلع قمع کرنا ہوگا ابتدا سے ہی مذہب معاشرتی تنظیم میں اہم رول ادا کرتا رہا ہے۔ انسانی فطرت ہے کہ وہ مذہب سے متاثر ضرور ہوتا ہے۔ لیکن

سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ اگر ضرورتاً یا محض خانہ پری کے لیے پڑھا لکھا جائے تو بہت سی پریشانیاں لاحق ہونے لگتی ہیں۔

جس سماج کی بنیادی ضرورتیں پوری نہ ہوں وہ خلوص اور گہرائی سے سوچنے سمجھنے کا عادی نہیں رہتا۔ یہ دوسری بات ہے کہ چند شخصیتیں ابھر کر سامنے آجائیں۔ ہمارا موجودہ تعلیمی نظام یہ مقصد پورا نہیں کرتا۔ اس نظام کی بنیاد برطانیہ کی سامراج حکومت نے رکھی تھی۔ ایک آزاد ملک کے لیے یہ نظام مناسب نہیں ہے جو احساس ذمہ داری خودداری اور جرأت فکر و عمل پیدا کرنے کے بجائے غلامانہ ذہن و کردار پیدا کرتا ہے۔ اس کی انتہا اور معراج کلرک پیدا کرنا تھا۔ اسی کا حقیقی زندگی سے کوئی تعلق نہیں۔ کوئی سمت اور منزل نہیں۔ اس کی بدولت ایسے تعلیم یافتہ لوگ پیدا ہوتے ہیں جن کی اس ملک کو ضرورت نہیں ہے — معاشی ضرورتیں بھی پوری نہیں ہوتیں۔ بے روزگاری عام ہے طلباء کے سامنے کوئی راستہ نہ ہونے کی وجہ سے ان میں بے اطمینانی پیدا ہوتی ہے۔ اور وہ اپنی قوت کو اس نظام کے ڈھانے میں صرف کرنے لگتے ہیں جو انھیں کچھ نہیں دے سکتا۔ ہر زمانے میں نئی نسل نے پرانی نسل سے بغاوت کی ہے۔ پرانی نسل کے لوگ حالات سے سمجھوتہ کر لیتے ہیں۔ نوجوان اس پر راضی نہیں ہوتے۔ چنانچہ یہ Gap ہمیشہ رہتا ہے۔ اگر بزرگ نئے زمانے اور نئی ضرورتوں کو پیش نظر رکھ کر فیصلے صادر کریں تو جھوٹے خود بخود ٹھیک ہو جائیں۔ طلباء کے مسائل پر حکومت اور پبلک کے سرکردہ لوگوں نے سوچا ہی نہیں۔ طلباء کو محض وعظ و نصیحت یا پولیس کے ڈنڈوں سے درست نہیں کیا جا سکتا۔ موجودہ ہنگامے ایک بڑے مسئلہ کے حل نہ کرنے کا نتیجہ ہیں۔ یہ جانتے ہوئے کہ ملک کا سماجی اور معاشی نظام بحران کا شکار ہے ضرورت اس بات کی ہے کہ ہم موجودہ تعلیمی نظام کو تبدیل کر دیں حکومت کے ہاتھوں کو دوٹ دے کر نہیں۔ بلکہ عملی طور پر مضبوط بنائیں۔ جب تک طلباء اساتذہ اہل فکر اور اہل دانش مل کر طے شدہ قومی پالیسیوں میں سرکار کو سہارا نہیں دیں گے گاڑی نہیں چلے گی نئی نسل سے ہمدردی رکھتے ہوئے اپنے اپنے دائرہ میں اپنے اپنے کردار کا جائزہ لینا چاہیے۔

(۱) سیاسی مدبرین معصوم طلباء کو اپنے مقاصد کا آلۂ کار نہ بنائیں یہ بھی ایک سیاسی چال ہے کہ لیڈر طلباء کو سیاست سے الگ رہنے کے لیے کہتے ہیں۔ اور اپنے مقاصد کے لیے استعمال بھی کرتے ہیں۔ اس دورویہ پالیسی کو ختم کر دینا چاہیئے۔ غلط طریقوں سے تعلیمی پالیسی کو کمزور کرنا اپنے پاؤں پر کلہاڑی چلانے کے مترادف ہے۔

(۲) اگر طلباء ایسے معاملات میں الجھیں اور ارتکاب جرم کریں جن کی سماجی اخلاقی اور سیاسی نوعیت ہو تو انھیں وہی سزا دی جائے جو ایک عام آدمی کو دی جاتی ہے۔

(۳) کام کا مدار وقتی طور پر امتحان میں پاس کرنے والے نمبروں پر ہی نہیں ہونا چاہیے۔ بلکہ اس کے لیے دوسرے طریقے اختیار کیے جائیں تاکہ طلباء اپنی ذمہ داری کا احساس کریں اور یہ خیال پیدا ہو کہ اس ذمہ داری کو پورا نہ کرنے کی بنا پر امتحان پاس نہ کر سکیں گے مثلاً کچھ نمبر BEHAVIOUR کے متعلق ہونے چاہئیں۔ یہ نمبر طلباء سے پوشیدہ رہیں۔

(۴) ہائی اسکول کے بعد پروفیشنل کورس کی تعداد بڑھائی جائے۔

(۵) قومی منصوبہ بندی میں تعلیم کو زیادہ اہمیت ملنی چاہیئے اور ٹیکنیکل تعلیم کے لیے زیادہ رقم کے بجٹ منظور ہونے چاہئیں۔

(۶) کلچرل پروگرام زیادہ ہونے چاہئیں تاکہ طلباء کو عملی کاموں میں مصروف ہو کر بیکار ہنگاموں اور سیاسی امور کی طرف رغبت نہ رہے

اب ہم کو محض باتوں کی ضرورت نہیں رہی ہے محض شکوہ شکایات اور آہ و بکا سے بھی کام نہیں چلے گا۔ اب عملی طور پر قوم اور ملک کے لیے پروگرام مرتب کرنے کی ضرورت ہے۔

---

ی تربیت کا یہ مقصد اسکول پورا کرتے ہیں۔ ایک نیا رجحان یہ
بھی ہو گیا ہے کہ بچوں پر کسی قسم کی پابندی یا روک ٹوک نہ
کی جائے۔ وہ اپنی فطری صلاحیتوں کو جس طرح استعمال کریں
کرنے دیا جائے۔ جذبات کی جس طرح تسکین چاہیں سو کریں۔
چنانچہ اسی آزادانہ تخریبی صلاحیتوں کے نمونے ہم دیکھتے ہیں
پانچ کروڑ طلباء اپنے جذبات کی آزادانہ تسکین کی وجہ سے
ملک کے امن اور سلامتی کے لیے خطرہ بنے ہوئے ہیں۔

محض لٹریچر اور سنیما نے طلباء کو مشتعل کرنے کے لیے کچھ
کم حصہ نہیں لیا ہے۔ غور و فکر چونکہ مشکل امر ہے اس لیے ہر وہ
چیز آسانی سے اختیار کر لی جاتی ہے جس کا تعلق جذبات
سے ہوتا ہے۔ ہماری فلموں میں مار دھاڑ دھینگا مشتی طاقت کے
مظاہرے اور ہڑتالیں بکثرت ہوتی ہیں۔ ان سب ہنگاموں
کے پیچھے کسی مثبت فکر کی کارفرمائی نہیں ہوتی۔ اس قسم
کے مناظر کو عملی جامہ پہنا کر اپنی اہمیت کا احساس کرانا نسبتاً
آسان ہو جاتا ہے۔

ان سرگرمیوں میں اس وقت زیادہ لطف آتا ہے جب فارغ
البالی ہو۔ اور ذہن ذمہ داریوں سے پوری طرح آزاد ہو کم از کم
تین سال تک غم روزگار کا کوئی اندیشہ نہ ہو۔ پھر ایسے ہنگامے
زیادہ لطیف اور زیادہ آسان ہو جاتے ہیں۔ طلباء اور پولیس کا
تصادم کبڈی کھیلنے سے زیادہ نہیں معلوم ہوتا نہ ہی قید و بند اور
حراست کے دو چار دن ناگوار لگتے ہیں۔ اس زمانہ میں اپنی اہمیت
زیادہ منوالی جاتی ہے۔ اخبار اور رسائل سب مل کر پروپگنڈہ
کرتے ہیں۔ جذبات کے یہ کھیل یادگار لمحات بن جاتے ہیں۔ پھر ان
کے حسن اور انفرادیت سے کون طالب علم انکار کر سکتا ہے؟

جذبات کے ان کھیلوں میں سیاسی جماعتوں کی جس حد تک
کارفرمائی ہے۔ وہ کوئی پوشیدہ امر نہیں رہا ہے۔ سیاسی جماعتیں
اپنی مقصد براری کے لیے ایسے جم غفیر کی تلاش میں رہتی ہیں
جن کے جذبات کو جلدی مشتعل کیا جا سکے۔ اس لیے عموماً یہ جماعتیں
طلباء اور مزدوروں کو اپنے مفادات کا شکار بناتی ہیں۔ اپنی ہمدردی
اور خیر خواہی جتا کر طلباء کو حکومت انتظامیہ وائس چانسلر اور اساتذہ
کے خلاف مشتعل کرتی رہتی ہیں تاکہ حالات پر امن نہ رہیں۔ اور
حکومت کی کارکردگی میں خلل پڑ جائے۔ اس مقصد کے لیے غیر
قانونی حربے استعمال کرنے سے بھی گریز نہیں کیا جاتا۔ دامے
درمے قدمے سخنے اپنا مقصد حاصل کرنے کے لیے مستعد رہتی
ہیں۔ خواہ غیر قانونی نشہ سے کر پان چاٹے تک اور پان
چاٹے سے کر راگ رنگ تک کی بات کیوں نہ ہو۔ معصوم طلبہ
کو ان چالوں کا احساس تک نہیں ہوتا۔ ان ہنگاموں میں
پڑھائی کا جس قدر نقصان ہوتا ہے۔ وہ بعد میں بے چارے
طلباء کی گردن پر آ رہتا ہے۔ بعد میں اس ہنگامی صورت حال
کے ذمہ دار طلباء ہی ٹھہرتے ہیں۔ ہمدرد لوگ غائب ہو جاتے
ہیں پھر ان کی کوئی تعلیمی مدد نہیں کی جاتی۔ کوئی جماعت طلباء
کی گوناگوں پریشانیوں کو دور نہیں کرتی۔

اساتذہ اس صورت حال سے سخت پریشان ہیں۔ ایک
طرف وہ طلباء کے ساتھ ہمدردی کرتے ہیں، دوسری طرف
ہنگامی حالات میں ڈرے اور سہمے رہتے ہیں کیونکہ طلباء بعض
اوقات اخلاقی ضابطوں کو توڑ کر طاقت اور تہذیب سے
گرے ہوئے مظاہرے کرنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔ اس لیے
وقتی طور پر اساتذہ طلباء کے ساتھ ہو جاتے ہیں۔ یا کم از کم
ان کے مقابل نہیں آتے۔ اس صورت حال کے ختم ہوتے پر
اساتذہ کورس پورا کرانے کے لیے ہمہ تن مصروف ہو جاتے
ہیں۔ اور طلباء نوٹس لینے میں انہماک برتتے ہیں۔ اساتذہ کی
اس مصروفیت اور طلباء کے اس انہماک میں تعلیمی مقصد فوت
ہو جاتا ہے۔ غیر سنجیدہ طلباء کے ساتھ سنجیدہ طلباء بھی ان حالات کی لپیٹ
میں آ جاتے ہیں۔ وہ اساتذہ کی پوری رہنمائی سے محروم ہو جاتے
ہیں۔ تعلیم کے لیے استاد کی ضرورت ایک مسلمہ حقیقت ہے استاد
اور شاگرد کے درمیان خلوص و عقیدت کا رشتہ علم کی وسعتوں
کو سمیٹنے کے لیے معاون ثابت ہوتا ہے۔ خارجی حالات کی بنا پر
اگر یہ ذہنی رابطہ متزلزل ہو جائے تو تعلیم کا مقصد شخصیت کی تعمیر پر
نہیں رہتا۔ بلکہ محض امتحان دینا دلا نا رہ جاتا ہے۔ اس میں کوئی
شک نہیں کہ ہر طالب علم بقدر ذوق اور بقدر ہمت ہی اپنے
دامن کو وسیع کر سکتا ہے

پڑھنے لکھنے کا ذوق فطری اور ازلی نہ بھی ہو تب بھی اس

صادقہ بیگم
ایم اے اردو سال دوم

# طلباء کی ناراضگی اور اسکا حل

طلباء کی آئے دن کی ناراضگی اور تشدد ماہرین تعلیم اور ارباب فکر و نظر کے لیے ایک مسئلہ بن گیا ہے۔ اس بیچینی اور تشدد کے اسباب پر غور کیجئے تو نہ صرف طلباء ہی بلکہ ان کے ساتھ اساتذہ معاشرہ اور حکومت سب ہی بیک وقت مجرم اور معصوم نظر آتے ہیں۔ اپنے اپنے دائرہ میں سب ہی پریشان اور سب ہی انتشار ذہنی کا شکار ہیں۔ یہ بے چینی عام طور پر محسوس کی جارہی ہے دہلی یو پی راجستھان ہر طرف حالات ناسازگار ہیں اس افراتفری کی غالباً ایک وجہ یہ ہے کہ ہم ایک عبوری دور سے گذر رہے ہیں۔ ایک معاشی نظام سے نکل کر دوسرے معاشی نظام کو اپنا نا چاہتے ہیں۔ نئی اور پرانی قدروں کی کشمکش نے زندگی کے ہر شعبہ میں انتشار کی کیفیت پیدا کردی ہے۔ متوسط طبقہ سب سے پہلے اس انتشار کا شکار ہوا۔ زمینداری اور جاگیرداری نظام کی بخشی ہوئی ذہنیتیں باقی ہیں۔ وہ فرصت عزت اور پیسہ و اشیاء کی فراوانی کے دن تو خواب رخصت ہوئے۔ اب نیا دور ہے۔ نئے مسائل ہیں اور نئی پیچیدگیاں ہیں لیکن ذہن اب بھی اس دور کی یاد تازہ کرنا چاہتا ہے۔ اسی عزت اور اسی فارغ البالی کی آرزو کرتا جاتا ہے اپنے ہاتھ سے محنت اور مزدوری کے کام کرنا معیوب سمجھا جاتا ہے۔ ہر قسم کے کام کرنے سے وہ ساکھ متزلزل ہوجاتی ہے جو پہلے دور کی ذہنیتوں کی دین تھی۔ کم و بیش یہ مقاصد تعلیم پورے کرسکتی تھی۔ اس لیے تعلیم کو عزت اور پیسہ حاصل کرنے کا ذریعہ بنایا گیا۔ سفید کالر اور سفید پوشی ملازمتوں نے تعلیمی مقاصد کو اور بھی پس پشت ڈال دیا۔ لوگ دیہات چھوڑ کر شہروں میں آباد ہونے لگے۔ اپنے آبائی پیشے چھوڑ کر تعلیم کی طرف رجوع کرنے لگے۔ جوں جوں تعلیم کی اہمیت واضح ہوتی گئی آبادی اسکول اور کالجوں میں منتقل ہونے لگی۔ اور ہندوستانی قوم بلا امتیاز اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے لگی والدین ہر ممکن طریقہ پر اپنے بچوں کو اعلیٰ تعلیم دلوانے کے درپے ہوگئے۔ وہ طلبا جو اپنی صلاحیتوں کی بنا پر اسکول کے بعد کسی ٹیکنیکل لائن میں جا سکتے تھے یا کوئی اور کام کر سکتے تھے مجبور کردیئے جاتے ہیں کہ اعلیٰ تعلیم حاصل کریں۔ اس لیے کہ والدین اپنے ادھورے خوابوں (جو در حقیقت ایک قسم کا احساس کمتری ہے) کی تعبیر بچوں کے مستقبل میں دیکھنا چاہتے ہیں۔ خواہ بچہ کو ہائر ایجوکیشن سے دلچسپی ہو یا نہ ہو۔ لیکن انھیں آگے پڑھنا پڑتا ہے۔ اونچی تعلیم کے معیار تک پہونچنے کے لیے کن منزلوں اور کن پابندیوں سے گزرنا ہے۔ اس کا احساس مشکل سے ہوتا ہے۔ قطرہ سے گہر ہونے تک جس ضبط اور جہد مسلسل کی منزلوں سے گزرنا ہوگا۔ اس کا احساس کم لوگ کرتے ہیں۔ معینہ مدت تک اخراجات برداشت کرنے سے ڈگری تو مل سکتی ہے لیکن وہ معیار نہیں مل سکتا جس کی ضمانت ڈگری کو ہونا چاہیئے۔ لیکن مشکل تو یہ ہے کہ اس ڈگری کے حاصل کرنے کے بعد بھی نوکری کا یقین نہیں۔ چنانچہ یہ خیال ہوتا ہے زیادہ بڑی ڈگری لینے سے زیادہ اچھی نوکری ملے گی۔ (اس لیے ڈگری کی بھی قیمت کم ہوتی جارہی ہے)

اس عام تعلیمی رجحان کی بنا پر ہمارے تعلیمی اداروں میں بیک وقت مختلف تہذیبی معیار کے طلباء نظر آتے ہیں۔ اساتذہ اور علم کے احترام کا عام طور پر فقدان ہے اگر بعض والدین اپنے بچوں کو اس قسم کی تربیت دیتے بھی ہیں تو وہ اسکول اور کالج میں پہونچکر ختم ہوجاتی ہے اب نہ تو والدین ہی کے پاس فرصت ہے کہ وہ کچھ وقت اپنے بچوں کے لیے نکال سکیں اور نہ

انسان کے ٹکراؤ کی بنا پر بعض مرتبہ انسانی ذہن ایسی صورت حال سے دوچار ہوتا ہے کہ مادی ضروریات کی تمام تر تکمیل کے باوجود کچھ انوکھے سوالات اس کے ذہن میں سر اٹھانے لگتے ہیں جیسے:
حسن کیا ہے؟ کیوں ہے؟ کس نے پیدا کیا؟ پیدا کرنے والا کہاں ہے؟ موجود ہے یا نہیں ہے ہے تو کیسا ہے؟ وہ خود کتنا حسین ہے؟ اور ایسے ہی ان گنت سوال۔

یعنی ادب ہمارے ذہنوں میں پیدا ہونے والے سوالات کی تشفی کا ذریعہ ہے اور ہمارے ذہنوں میں نت نئے سوالات پیدا کرنے کا بھی وسیلہ ہے مگر اس کا مطلب یہ نہیں ہے کہ ادب زندگی سے فرار ہے اور ایک حسن محض کی ہی تلاش ہے۔ ادب حقیقی زندگی سے ہٹ کر نہیں بلکہ اس سے قدرے بلند ہو کر باتیں کرتا ہے مگر ادب پھر بھی زندگی کا اظہار ہے اور اسکا زندگی کے مختلف واقعات وحالات سے اسقدر گہرا تعلق ہے کہ یہ ہماری زندگی کا جز بن گیا ہے ایک زمانہ میں "ادب برائے ادب" اور "ادب برائے زندگی" کے عنوانات عرصہ تک ادبی دنیا میں دلچسپ بحث کا باعث رہے ہیں اور ہر گروہ اپنی بات سچ ثابت کرنے کیلئے نت نئے دلائل و منطقیں پیش کرتا ہے۔ ہم ادب کو زندگی کا ترجمان سمجھتے ہیں۔

پروفیسر آل احمد سرور کے الفاظ میں:
"ادب کی آپ کوئی بھی تعریف کریں بہرحال وہ زندگی کی تخیلی ترجمانی ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ اس ترجمان کے ذریعہ سے زندگی کی ایک نئی تشکیل اور اس پر تنقید بھی مراد ہوتی ہے۔"

اور ادب چونکہ زندگی کی تخیلی ترجمانی ہے اس لیے ایک انسان ادب کے مطالعے سے ایک نئی سی دنیا کی سیر کرتا ہے۔ مگر اس کے ذریعہ انسان اپنے آپ کو اسی دنیا سے قریب پاتا ہے کیونکہ زندگی کے وہ گوشے جو اس کی نظروں سے اس مطالعہ سے پہلے پوشیدہ تھے۔ بے نقاب ہو کر سامنے آجاتے ہیں۔

ادب زندگی کا سرمایہ ہے۔ یہ ہمیں قدیم تجربات سے روشناس کراتا ہے۔ یہ انسان کی جدوجہد کو الفاظ کے ذریعہ جیتا جاگتا بنا کر پیش کرتا ہے۔ اگر قدیم نسل کے تجربات ہم تک ادب کے ذریعہ نہ پہنچیں تو ہر نئی نسل کو زندگی کی نئی بنیاد رکھنی پڑے۔

ادب شخصیت کا معمار ہے۔ یہ ہمیں کردار کی خامیوں اور ان سے پیدا ہونے والی برائیوں سے آگاہ کرتا ہے۔

یہ آگاہی و خبرداری ہم کسی کتاب کے کسی کردار سے حاصل کر سکتے ہیں تفریحی اور ہلکا پھلکا ادب تھکے ہوئے ذہنوں کو سکون بخشتا ہے دلوں میں سکون اور اطمینان کی لہریں پیدا کرتا ہے اور کچھ لمحے انسان اپنے آپ کو نئے جہاں میں پرواز کرتا ہوا محسوس کرتا ہے۔

---

# غزل

رضوان میاں ساحل صدیقی
بی۔ اے آنرز، سال سوم، اسکول آف سوشل ورک

تشنگی کو مری کچھ دیر تو دھوکا ہوتا
خشک آنکھوں میں اگر ریت کا دریا ہوتا
یہ کڑی دھوپ، یہ تپتا ہوا صحرا گھر میں
کوئی بادل مرے آنگن میں بھی برسا ہوتا
جم گیا برف کی مانند مرے دل کا لہو
گرم ہوتا تو سمندر سے بھی گہرا ہوتا
جھانکتا میں نہ کبھی جسم کی حد سے باہر
میری آنکھوں نے جو دیکھا ہے نہ دیکھا ہوتا
میں تہی دست ہوں دامن بھی مرا خالی ہے
تم نے اس بات کو پہلے بھی تو سوچا ہوتا
پیار بیچا بھی گیا، پیار خریدا بھی گیا
کاش اس بات کا دنیا میں نہ چرچا ہوتا
جاگتی آنکھیں حقیقت کو کہاں تک سمجھیں
میری پلکوں پہ کوئی خواب سنہرا ہوتا
آئینہ دے کے زمانے کو تو خوش ہوں ساحل
اپنا چہرا کبھی میں نے بھی تو دیکھا ہوتا

---

پرویز بن یالو نقوی
متعلم بی ایڈ

# ادب کی زندگی میں اہمیّت

ادب کی زندگی میں اہمیت سے بحث کرنے سے پہلے ہمیں یہ معلوم ہونا چاہیے کہ ادب کیا ہے؟ اور زندگی کیا ہے؟ ادب کی تعریف بہت مشکل ہے۔ مختصراً کہا جا سکتا ہے کہ وہ تمام تحریریں جو اپنے اسلوب و بیان کو کورانہ واقعہ نویسی سے ممیّز کرتے ہوئے، انسانی دل و دماغ اور اس کے ماحول میں وقوع پذیر ہونے والے حادثات و تاثرات کے بیان کی ذمہ داری قبول کرتی ہیں۔ ادب ہیں ـــــ اس خیال کی بنیاد پر کہا جا سکتا ہے کہ علم و تمدن کے بارے میں شائع ہونے والی تحریریں کسی سماجی مسئلہ سے متعلق شائع ہونے والا اشتہار، علم معاشیات و ریاضی کی تشریح کی غرض سے لکھی جانے والی کتابیں ادب کے دائرے سے خارج ہیں کیونکہ ان کا تعلق انسانی دل و دماغ میں نت نئے ڈھنگ سے وقوع پذیر ہوتے والے واقعات و حادثات سے نہیں بلکہ بڑی حد تک طے شدہ حقیقتوں، اصولوں اور ان سے متعلق دعاوی سے ہوتا ہے، جبکہ ادب طے شدہ حقائق کو بڑی حد تک نظر انداز کر کے انسانی جذبات کے مختلف پہلوؤں، جیسے رنج و غم، خوشی و مسرت، بیزاری و تعلق، طمانیت و اضطراب وغیرہ سے رشتہ جوڑتا ہے۔

ادب حیاتِ انسانی کی تفسیر ہی نہیں بلکہ تنقید بھی ہے۔ یہ زندگی کی ترجمانی کے ساتھ ساتھ زندگی کی تخلیق بھی کرتا ہے یہ اپنے زمانے کے سماجی، سیاسی اور معاشی ماحول کی صرف عکاسی ہی نہیں کرتا ہے۔ بلکہ اس میں رنگ بھی بھرتا ہے۔ مختصر یہ کہ ادب زندگی سے اثر پذیر بھی ہوتا ہے اور زندگی پہ اثر انداز بھی۔

ہر ملک اور ہر زمانے کے ادیب اور شاعر اس نظریے کے علم بردار رہے ہیں اور اس کو مشعلِ راہ بنا کر ادب کے غیر فانی شاہکار پیش کرتے رہے ہیں مگر جو اہمیت اور مقبولیت اس نظریے کو آج دنیائے ادب میں حاصل ہے وہ پہلے کبھی نہیں ہوئی تھی۔ دنیا کا موجودہ دور عوامی بیداری، سیاسی و سماجی شعور اور اجتماعی انقلابات کا دور ہے "ادب برائے ادب" کے قائل حضرات کہتے ہیں کہ آرٹ فرد کی شخصیت کا اظہار کرتا ہے اور انفرادی جذبات و احساسات کا ترجمان ہے آرٹسٹ کا کام تخلیقِ حسن اور تلاشِ حسن ہے اور اس میں وہ اجتماعی زندگی کے مقاصد کا محکوم اور خارجی معاملات کا پابند نہیں۔ گویا وہ اپنے اردگرد کی زندگی سے بے نیاز ہے۔

زندگی کیا ہے؟

یہ بھی بتانا دشوار ہے ہر شخص اپنے انداز سے زندگی کو دیکھتا ہے اور اس کی تعریف کرتا ہے۔

مجازؔ کا کہنا ہے ؎

زندگی کیا ہے؟ گناہِ آدم

اقبالؔ فرماتے ہیں۔ ؎

تو اسے پیمانۂ امروز و فردا سے نہ ناپ !
جاوداں، پیہم رواں ہر دم جواں ہے زندگی

فانیؔ کا خیال کچھ اور ہی ہے۔ ؎

زندگی جبر ہے اور جبر کے آثار نہیں۔
ہائے اس قید کو زنجیر بھی درکار نہیں۔

زندگی ہنگاموں سے بھری، جذبات سے بھرپور، مسرت کی دھوپ اور غم کی چھاؤں سے مرکب ہے۔ کچھ لوگوں کا خیال ہے کہ زندگی نام ہے مسلسل چوٹوں کا۔

ہر انسان اپنے ماحول سے گہرا تعلق رکھتا ہے کیونکہ ماحول سے وابستگی زندگی کے لیے لازمی ہے: انسان اسی وقت تک انسان ہے جب تک کہ وہ انسانی برادری کا فرد ہے۔ اس کی زندگی اجتماعی پس منظر سے علیحدہ ہو کر کوئی معنی نہیں رکھتی۔ اس سماجی وابستگی کی بنا پر انسان میں مختلف جذبات پیدا ہوتے ہیں۔ حالات اور

شور سے ملتا ہے۔ ان کے کلام میں جہاں مسلمانوں کے مذہبی پیشواؤں سے عقیدت مندی کی جھلکیاں نظر آتی ہیں۔ وہیں ہندوؤں اور دوسرے مذاہب کے رہنماؤں کی شان میں بھی نظمیں ملتی ہیں۔ جہاں وہ عید شب برات کا تذکرہ کرتے ہیں وہیں ہولی اور دیوالی کیلئے بھی والہانہ اور پرجوش انداز بیان اختیار کرتے ہیں۔ نظیر ہندو مذہب سے گہری واقفیت رکھتے ہیں۔ کرشن کی عقیدت میں ڈوبی ہوئی نظمیں "جنم کنہیا جی" "بنسری کا بجیا" اور "کنہیا جی" کی شادی وغیرہ اس کی مثالیں ہیں۔ نظیر کے علاوہ سر محمد اقبال نے "گرو نانک" "سوامی رام تیرتھ" اور "رام" جیسی نظمیں بھی لکھی ہیں۔

اس کے علاوہ ہمارے شعراء نے بہت سے وطن کے ترانے بھی لکھے ہیں۔ انھیں بھی اپنے وطن سے عقیدت ہے۔ مولانا حالی، اسمٰعیل میرٹھی، نادر کاکوروی اور اقبال وغیرہ کے ترانے اس بات کے شاہد ہیں کہ اردو شاعری محض نقالی ہی نہیں ہے۔ بلکہ اس میں خالص ہندوستانی فضا بھی پائی جاتی ہے۔

ان مثالوں کو پیش کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اردو شاعری پر جو تقلید اور نقالی کا الزام لگایا جاتا ہے اگر ہم اس مطالعہ کی روشنی میں حالات کا جائزہ لیں تو یہ اعتراض بالکل غلط معلوم ہوتا ہے۔

طلعت فاطمہ
بی اے آنرز، سال سوم، جامعہ کالج

اس دنیا میں کچھ چیزوں کو دیکھ کر ایک ہلکی سی خوشی، ایک مسرت کا احساس یا وقتی سرور حاصل ہوتا ہے۔ چند لمحات کی ذہنی تسکین کو انسان ابدی سمجھ بیٹھتا ہے۔ اور اس چیز کو حاصل کرنے کا غافل جذبہ بیدار ہونا شروع ہوتا ہے۔ یہ جانتے ہوئے کہ اس چیز کو حاصل نہ کر پائے گا۔ اس چیز تک پہنچنے کی غیر ارادی جد و جہد کی ابتداء، ذہنی کشمکش کی شروعات ہوتی ہے۔ اور وہ شخص ایک مسلسل گردش کی لپیٹ میں آجاتا ہے۔

اس مسلسل گردش سے اتنا تھک چکا ہوں کہ اب کسی چیز کی طرف دیکھتے ہوئے بھی ایک دھڑکا سا لگا رہتا ہے کہیں یہ وہ تو نہیں جسے دیکھ کر پھر ایک نامعلوم سفر کے لیے کمربستہ، ایک ان دیکھی منزل کی طرف پا بہ رکاب ہونا پڑے گا۔ اور اگر کسی چیز کی طرف سے آنکھیں چرا لیتا ہوں تو دل ڈوبتا ہوا محسوس ہوتا ہے، کہیں یہ وہ تو نہیں جس کی تلاش میں اب تک دیس بدیس کی خاک چھانتا رہا۔ اس آشفتہ سری کے ساتھ جس پر لوگوں نے آوارگی کی کیچڑ بھی اچھالنی چاہی۔ ایک گداگر سمجھ کر ملامت بھی کی لیکن صرف اس چیز سے انسان کی وقتی ضرورت پوری ہوتی ہے۔ ایک انجانا خوف بھی سایہ کی طرح پیچھا کرتا ہے کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ اس چیز کو حاصل کرنے کے بعد اس میں کھوکھلا پن محسوس ہونے لگے، اس لئے کہ تجسس کی پیاس بجھ جانے کے بعد کون جانے کہ وہ چاہ بھی ختم ہو جائے

لیکن بات یہیں ختم نہیں ہوتی کون اس کا یقین کرے گا کہ جس کی تلاش میں زندگی کا اہم حصہ برباد کیا۔ وہ منٹ کی چوتھائی میں دل سے بھی اتر گئی، تو کیا عجب کہ میری ہر بات جھوٹ معلوم ہونے لگے اور لوگ مجھے دیوانہ سمجھ بیٹھیں۔ تو پھر آہ و زاری میں بھی جھجک محسوس ہوگی کہ لوگ اس کو پاگل پن اور جنون کا نام دے کر نظر انداز نہ کر دیں۔

دبی دبی تمنا، اضطراب، تمنا کی تکمیل کے لئے
حرکت، عمل، تسکین یا مایوسی

اور

پھر تمنا اور اضطراب.....
ایک ختم نہ ہونے والی گردش، گردش!

ترکش الینڈ سینہ عالم کا چھان مارا !
مژگاں نے تیرے پیارے ارجن کا بان مارا (سودا)

سانولی دیکھ کے صورت کسی متوالی کی
ہوں مسلمان مگر بول اٹھوں جے کالی کی (امیر)

اردو شاعروں نے ہندی تشبیہات اور استعارات کا استعمال بھی بکثرت کیا ہے اور ہندی شاعری کی شاید ہی کوئی تشبیہ ایسی ہوگی جو اردو شعراء نے استعمال نہ کی ہو۔ ملاحظہ کیجئے:

لٹک کر زلفیں جو آپڑی ہیں، کمر کسی کی لچک رہی ہے
بلا کی آئی ہیں دو گھٹائیں غضب کی بجلی چمک رہی ہے (امیر)

پھولے شفق تو زرد ہو گالوں کے سامنے
پانی بھرے گھٹا ترے بالوں کے سامنے (آتش)

دیدۂ تر میں مرے پھرتی ہیں زلفیں یار کی
دیکھ لو پانی میں لہراتا ہے جوڑا سانپ کا (امانت)

چھپا جو گیسوئے عنبریں کو، تو سانپ کھیلا فسوں سے گویا
لیا جو چشم سیہ کا بوسہ، شکار میں نے کیا ہرن کا (آتش)

زلف ہے تیری موج جمنا کی !
تل ہے نزدیک اس کے سنیاسی (ولی)

مانگ موتی بھری وہ دے ہے بہار
جیسے بگلوں کی بدلی میں ہو قطار (آثر)

آئینے میں عکس چشم یار کا عالم نہ پوچھ ——— !
دیکھئے، آتش کنول پھولے ہوئے تالاب میں (آتش)

آنکھ بھونروں کی طرح کالی
قد لوچ میں ناریوں کی ڈالی (مرزا شوق)

محمد خاں نثار نے خوں آلود مژگاں کی تشبیہ پھولے ہوئے ڈھاک سے دی ہے جو خالص ہندوستانی ہے:

خون جگر سے مژگاں یوں سرخ ہو رہے ہیں
جنگل میں جیسے یارو پھولا ہوا ہو ڈھاکا !

یا

لچک، اچپلاہٹ، شرارت، امنگ
دمکتا وہ کندن سا چہرے کا رنگ (آتش)

دور دورہ ہو ترا سانولی صورت والے
تجھ کو دیتے ہیں یہ دعائیں ترے متوالے (امیر)

اردو شاعری نے نہ صرف استعاروں اور تشبیہوں پر ہی اکتفا کیا ہے بلکہ ہندی بحریں اور اس کے اوزان بھی اخذ کئے ہیں اور عربی و فارسی سے مل کر کچھ نئی بحریں بھی ایجاد کیں۔ میر و سودا، انشاء و ذوق کے یہاں اس قسم کی بحریں ملتی ہیں۔ اردو شاعری نے جس وقت آنکھ کھولی اس کی فضا تصوف اور بھگتی کے رس سے چھلک رہی تھی۔ تصوف اس زمانے کی فکری اور اخلاقی زندگی کا معیار بن چکا تھا اور ویدانت کے اثرات کے ساتھ ہندو اور مسلمان دونوں میں عام تھا۔ خصوصاً ہندو صوفی شعراء کا کلام ویدانت کے مسائل سے بھرا پڑا ہے۔

اردو شاعری پر یہ بھی الزام لگایا جاتا ہے کہ اردو میں جو قصے کہانیاں بیان کی گئی ہیں وہ بھی ایرانی ہیں۔ اور اس میں لیلیٰ مجنوں شیریں فرہاد کا ذکر ہے لیکن بغور مطالعہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ہماری مثنویوں اور قصوں میں ہندوستانی کہانیاں اور ہندوستانی تہذیب کی جھلک واضح طور پر نظر آتی ہے۔ میر نے ایک ہندو "پرسرام" کی داستان عشق لکھی ہے۔ نواب محبت خاں محبت نے سسی اور پنوں کی داستان میں مثنوی "اسرار محبت" لکھی اور دوسرے شعرا نے مختلف ہندی اور سنسکرت کتابوں کے منظوم اردو تراجم بھی کئے جن میں برج نرائن چکبست، تلوک چند محروم، اور ساحر دہلوی کے نام قابل ذکر ہیں۔ ان شعراء نے اردو شاعری کو ہندوانہ مضامین سے مالا مال کر دیا ہے۔

ہندو شعرا کی طرح مسلمان شعراء نے بھی ہندو مذہب کے بہت سے موضوعات پر نظمیں لکھی ہیں۔ اس کے علاوہ یہاں کے تہواروں، میلوں رسومات وغیرہ پر بھی نظمیں لکھی ہیں۔ نظیر اکبر آبادی کو ان میں خاص امتیاز حاصل ہے۔ ان کی شاعری میں ہمیں ہندوستانی خصوصیات ملکی رجحانات، ملکی مناظر اور روزمرہ کی زندگی، عوامی زندگی کے خد و خال، سماجی اور معاشرتی رسم و رواج کی جھلکیاں، حقیقت اور واقعیت کی تصویریں نظر آتی ہیں۔ مناظر قدرت کی عکاسی خالص ہندوستانی ہے اور ان کی پوری شاعری ہندوستانی زندگی کی آئینہ دار ہے اس میں تہواروں اور کھیل تماشوں کا بیان بھی بڑے کرو فر اور زور

نے ہندوستانی مناظر کی عکاسی کے قابل بنایا، اس کا محبوب ہندی ہے اور اس کے سارے رنگ روپ ہندوستانی۔

شمالی ہندوستان میں اردو شاعری کا باقاعدہ آغاز ولی کی کے کلام کے آنے سے ہوا جس وقت دہلی میں اردو شاعری کا آغاز ہوا یہاں کی سرکاری زبان فارسی تھی اور فارسی کے بہت سے ممتاز شعراء موجود تھے چونکہ حکمراں فارسی کے دلدادہ اور سرپرست تھے۔ اس لئے ظاہر ہے کہ جب برسر اقتدار طبقہ کی زبان فارسی ہوگی تو اس کا اثر عوام پر بھی پڑے گا۔ لہذا لوگ بلا تخصیص مذہب و ملت فارسی کی تحصیل کرنے لگے اور تہذیبی و فنی طور پر بھی فارسی ہی کو وسیلۂ اظہار بنانے لگے۔ فارسی میں جہاں ہمیں مسلمان شعراء کی غالب تعداد ملتی ہے۔ انہی کے ساتھ ایک خاصی تعداد ہندو فارسی گو شعراء کی بھی نظر آتی ہے۔ جو فارسی کے نہ صرف شاعر ہی تھے بلکہ انہوں نے فارسی کی ایسی لغات بھی تیار کیں ہیں جن کی مثالیں ایران میں بھی نہیں ملتیں۔

جیسا کہ ہم جانتے ہیں کہ مسلمانوں کی آمد سے لے کر ان کے زوال تک کوئی بھی خاندان ہندوستان میں رہا ہو اس کے سیاسی استحکام کے آغاز سے لے کر وہ دہلی ہو یا لکھنؤ تہذیب اور سیاست کی زبان فارسی ہی رہی اور یہ زبان تقریباً چھ سو سال تک تہذیب و تمدن اور شاہی مسند پر جلوہ افروز رہی۔ اس سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں ہے کہ عوام پر اس کا کتنا گہرا اثر ہوا ہوگا۔ چنانچہ جب اردو زبان کی باقاعدہ ابتدا ہوئی اور اس میں ادب پیدا ہونے لگا تو اس

———————— پر فارسی زبان و ادب کی روایات کا اثر ہونا نہ صرف لازمی بلکہ فطری بھی تھا۔

اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اردو نے فارسی ہی کی تقلید کیوں کی، اس نے کسی دوسرے ہندوستانی زبان کی تقلید کیوں نہیں کی! اس وقت شمالی ہندوستان میں زبان کے صرف دو نمونے تھے۔ ایک فارسی دوسرے برج بھاشا۔ برج بھاشا کو اب تک علمی زبان کا درجہ حاصل نہ ہو سکا تھا۔ ہاں یہ ایک مدت سے شاعری اور خاص کر گیتوں کی زبان تھی۔ دوسری طرف فارسی کا علمی خزانہ معمور تھا۔ اس کے پاس فصاحت و بلاغت کے اصول مقرر تھے۔ اور فارسی شاعری اور انشاء پردازی مستقل فن کی حیثیت رکھتی تھی۔ دوسرے جیسا کہ

اوپر بیان کیا جا چکا ہے کہ یہ حکومت وقت کی زبان تھی اور اس زبان کو جو وقار حاصل تھا وہ برج بھاشا کو نہیں تھا۔ اردو ہی نے یہ فارسی کی تقلید نہیں کی بلکہ اس زمانے میں اور بھی بہت سی زبانیں تھیں جنھوں نے فارسی سے استفادہ کیا جن میں سندھی، پنجابی اور کشمیری زبان قابل ذکر ہیں۔ سندھی زبان میں آج بھی عربی اور فارسی کے الفاظ بڑی تعداد میں ملتے ہیں۔ اس کے شعری اور نثری سانچے فارسی سے لیے گئے ہیں۔ اور یہی حالت پنجابی اور کشمیری کی بھی ہے

دوسری اہم وجہ یہ بھی تھی کہ فارسی جن لوگوں کی زبان تھی ان کی آنے والی نسلوں کی زبان فارسی ہی تھی اس لیے یہ تاثر بہت گہرا اور دیرپا ثابت ہوا۔ اس لیے یہ قدرتی بات تھی اور تہذیبی تقاضہ بھی تھا کہ اردو جو اثر قبول کرے صرف فارسی ہی سے کرے۔

لیکن کہنے کا مقصد یہ ہرگز نہیں ہے کہ اردو نے صرف فارسی کا ہی اثر قبول کیا ہے۔ بلکہ قدیم اردو اور دکنی اردو پر پنجابی برج بھاشا اور دکنی زبانوں کا نمایاں اثر موجود ہے اگر

ہم پورے اردو ادب کا جائزہ لیں تو یہ بخوبی واضح ہو جائے گا کہ اس پر فارسی اور عربی کے اثرات سے کہیں زیادہ ہندوستانیت کا اثر موجود ہے اس لئے ہم یہ نہیں کہہ سکتے کہ اردو ادب فارسی کی کورانہ تقلید ہے۔

جو لوگ اردو شاعری پر نقالی کا الزام لگاتے ہیں۔ وہ شاید یہ بھول جاتے ہیں کہ اردو ایرانی اور ہندوستانی تہذیب کے میل جول کا نتیجہ ہے اور اس لیے فطرت اور انصاف دونوں کا تقاضہ ہے کہ اس میں دونوں کا اثر پایا جائے۔ ہندو تہذیب کا کوئی پہلو ایسا نہیں ہے جس کے اثرات اردو شاعری میں نہ ملتے ہوں۔ ہندو مذہب و معاشرت، آداب و رسوم، زبان و خیالات وغیرہ بھی اردو۔۔ شاعری کے دامن میں موجود ہیں۔ مندرجہ ذیل اشعار کو دیکھئے جس سے ہندو مذہب کا رنگ اردو شاعری میں بھرپور نظر آتا ہے۔ ؎

سانولے پن پر غضب دھج ہے بسنتی شال کی
جی میں ہے کہہ بیٹھئے اب جے کنہیا لال کی (انشا)

سانولے پن پہ قبا ہے جو تری بھاری ہے
لال کہتا ہے جہاں میں کہ یہ گردھاری ہے (امانت)

# اردو شاعری اور ہندوستانی تہذیب

عبدالغفار ارشد
متعلم بی ایڈ

اردو ادب پر جہاں بہت سے اعتراضات کئے گئے ہیں وہاں ایک اعتراض یہ بھی کیا جاتا ہے کہ اردو ادب کی کوئی اپنی انفرادیت نہیں ہے اس نے سب کچھ فارسی سے مستعار لیا ہے اردو ادب اور خاص طور پر اردو شاعری میں ہندوستانی عنصر نہیں ملتا اور فکر و فلسفہ میں اس کا عکس نظر نہیں آتا۔ آیئے دیکھیں کہ سیاسی ثقافتی اور ادبی روایات کی روشنی میں یہ اعتراض کس حد تک وزن رکھتا ہے؟

اگر ہم ہندوستان کی تاریخ و تہذیب کا مطالعہ کریں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ ہندوستان کسی ایک تہذیب کا مسکن نہیں رہا بلکہ مختلف تہذیب و تمدن اور مختلف مذاہب اور اعتقادات کے ماننے والوں کا حسین سنگم رہا ہے۔ ہمارے ملک کی قدیم ترین تہذیب دراوڑی تھی۔ جب آریہ بہ حیثیت فاتح اس ملک میں داخل ہوئے تو انہوں نے اس قوم کو جنوب کی جانب دھکیل دیا لیکن انہوں نے اپنے طور طریقے، رسم و رواج اور اخلاق اور عمل کا ہندوستان کے تہذیب کے مرقع میں گہرا نقش چھوڑا ہے۔ جذب و تاثیر کے اس پیہم عمل نے ہندوستانی تہذیب کو ایک مخلوط تہذیب بنا دیا ہے۔ اس کے بعد مسلمان فاتح کی حیثیت سے ہندوستان میں داخل ہوئے تو وہ نہ صرف اپنے ساتھ مرتب اور ترقی یافتہ تہذیب ہی لائے تھے بلکہ ان کے جلو میں عربی، فارسی اور ترکی جیسی زبانیں بھی تھیں۔ مسلمانوں کی آمد سے پہلے جو قومیں ہندوستان میں آئیں وہ یا تو ابتدائی تہذیب کی حامل تھیں یا نیم تہذیبی حالت میں تھیں۔ اس لئے ہندوستان کی تہذیب میں ضم ہو کر رہ گئیں لیکن اسلام ایک مکمل اور ترقی یافتہ قوت تھی۔ ان دونوں تہذیبوں کے ملنے سے ایک مشترک تہذیب کی داغ بیل پڑ[ی]

شمالی ہندوستان میں اس وقت پراکرت کا دور دورہ تھا جو سنک[رت] کی بیٹی تھی جب فاتحین نے ہندوستان کو اپنا مسکن بنا لیا تو سب سے پہلی اور بنیادی ضرورت تھی کہ وہ اپنی "بے زبانی" کو ختم کریں اور ایک دوسرے کے الفاظ سیکھیں چونکہ فارسی اور سنس[کرت] کا قریبی رشتہ ہے۔ اس لئے ان زبانوں میں اجنبیت زیادہ محسوس نہیں ہوئی اس کے علاوہ صوفیائے کرام نے بھی ہندو اور مسلمانوں دونوں کو انسانی بنیادوں پر قریب لانے میں گراں قدر خدمات انج[ام] دیں۔

مسلم تہذیب کے اثر سے یہاں کے تمام فنون، آرٹ اور ادب میں تبدیلی پیدا ہوئی۔ دہلی کے قریب و جوار میں بولی جانے والی زبا[ن] کھڑی بولی کا منجھا ہوا روپ، انہیں کے سہارے منظر عام پر آیا اور وہی بعد میں اردو کا ماخذ ثابت ہوئی اور اس کے بعد یہی زبا[ن] دکن پہنچی جہاں اردو زبان پروان چڑھی اور دکن اردو کا ابتدائی گہوارہ ثابت ہوا۔

دکن میں سب سے پہلا صاحب دیوان شاعر سلطان مح[مد] قلی قطب شاہ ہے جس کے کلام میں فارسی الفاظ کی کثرت کے بجائے ہندی کے شیریں الفاظ کی بہتات ہے۔ اس کے شعر [و] ادب کی فضا ہندوستانی ہے ہندی استعارے، ترکیبیں، تشبیہ[یں] ہندو رسم و رواج اور ان کی مخصوص روایت کا ذکر اس شاعری میں ملتا ہے محمد قلی قطب شاہ نے اردو کو ادبی رنگ عطا کیا اور

کا تصور جرمنی فلاسفر نطشے سے مستعار ہے۔ ان لوگوں کی یہ رائے غلط اور بے بنیاد ہے۔ اقبال نے خود ہی اس بات کی تردید کردی تھی۔ تصوف کا "انسان کامل" ان کے پیش نظر رہا ہے یعنی اقبال نے اس سلسلہ میں محی الدین ابن عربی وغیرہ کیطرف رجوع کیا ہے۔ اور ان سے یہ خیال لیا ہے۔

اس سلسلہ میں دوسری یہ بات بھی ملحوظ خاطر ہے کہ نطشے کے "فوق البشر" اور اقبال کے "انسانِ کامل" میں بنیادی فرق بھی ہے فوق البشر کے لیے مصارف زندگی میں صرف قوت درکار ہے اور نیکی کی چنداں ضرورت نہیں (۲) فوق البشر کے نیئں اخلاقی خوبیاں کمزوری کا باعث ہوا کرتی ہیں۔ (۳) خیر و شر اضافی چیزیں ہیں (۴) فوق البشر غلبہ و اقتدار کو قسمت انسانی کا فیصل سمجھتا ہے۔ اور خدا کو (نعوذ باللہ) مردہ تاکہ فوق البشر کو غلبہ حاصل ہو۔

برخلاف اس کے اقبال کا "انسان کامل" اخلاق فاضلہ کا نمونہ بھی ہے اور نیکی کا مجسمہ بھی اخلاقی خوبیاں انسان میں سبب توانائی ہوتی ہیں نہ کہ سبب کمزوری کے۔ اور یہ اخلاق فاضلہ نبی کی ذات میں بہ تمام و کمال پائے جاتے ہیں۔ آپ کے علاوہ دیگر انبیائیں کہیں نرمی کی افراط ہے تو کہیں گرمی کی تفریط اور انسان کو اس دنیا میں دونوں قوتوں کی معتدل حالت میں ضرورت ہے اور یہ دونوں قوتیں (نرمی و گرمی) معتدل حالت میں صرف پیغمبر کی ذات میں پائی جاتی ہیں۔

الغرض ایک ایسی زندگی جو انسانی گروہ کی ہر حالت کے لئے آئیڈیل ہو وہ صرف محمد کی ذات اور سوانح ہے جو اپنے اندر تاریخیت بھی رکھتی ہے اور تمامیت بھی، کمالیت، بھی رکھتی ہے اور جامعیت بھی۔ نمونہ کے لیے چند مثالیں ملاحظہ ہوں:

انسانی گروہ میں تاجر شخص کے لیے مکہ کے تاجر اور بحرین کے خزینہ دار کی زندگی تقلید کے لیے کافی ہے۔ غریب کے لئے شعب ابی طالب کے قیدی اور مدینہ کے مہمان کی مثال نمونہ ہے۔ بادشاہ کے لئے سلطان عرب کا حال نمونہ ہے محکوم کے لئے قریش کے محکوم کی کیفیت کافی ہے۔ فاتح کے لئے بدر و حنین کے سپہ سالار کی کارکردگی مشعل راہ ہے۔ شکست خوردہ کے لئے احد کی لڑائی عبرت انگیز ہے معلم کے لیے صفہ کے معلم کا حال کافی ہے۔ شاگرد کے لیے جبرئیل کے سامنے بیٹھنے والے کی زندگی قابل عمل ہے کاروبار اور دنیاوی جدوجہد کا نظم و نسق کرنے والے کے لیے بنی نضیر، خیبر، فدک کی زمینوں کے مالک کا کاروبار اور نظم و نسق نمونہ ہے۔ یتیم ہو تو عبد اللہ و آمنہ کے جگر گوشہ کو نہ بھولے بچہ ہو تو حلیمہ کے لاڈلے بچے کو دیکھے جوان ہو تو مکہ کے چرواہے کی سیرت کو پڑھے۔ قاضی اور جج ہو تو کعبہ میں نور آفتاب سے قبل داخل ہونے والے کو دیکھے جو حجر اسود کو کعبہ میں نصب کر رہا ہے۔ شوہر کے لئے خدیجہؓ و عائشہؓ کے شوہر کی زندگی کافی ہے صاحب اولاد کے لئے فاطمہ کے باپ اور حسن حسین کے نانا کا حال نمونہ ہے غرض انسان کے لئے۔ اسکی ہر حالت کے لئے۔ اس کی زندگی کے لئے نمونہ ہے بسیرت کی درستی و اصلاح کے لئے سامان، اس کے ظلمت خانہ کے لئے ہدایت کی شمع اور رہنمائی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جامع زندگی میں مل سکتی ہے۔

اقبال جس قانون حیات اور آئین زندگی کو کامل سوسائٹی اور انسان کامل کے روپ میں پیش کرتا ہے وہ بقول اقبال کے مرشد کامل۔ رومی جن کو وہ غائبانہ اپنا استاد بھی مانتا ہے یہ ہے۔ ع

زندگی جہد ست استحقاق نیست

اور اسلام سرتاپا جہد ہے۔ اس کے اثبات میں محمدؐ کی زندگی ہمارے سامنے ہے۔ خلفاء راشدین اور دیگر صحابہ کی زندگی اس جدوجہد کی کھلی کتاب اور اس کا زندہ ثبوت ہے اس لئے علامہ اقبال نے اپنی قوم کے لیے ایسی ہی سوسائٹی کو پسند کیا ہے جس کے افراد میں یہ خوبی ہو:

در کفے جام شریعت در کفے سندان عشق

یہ سب جو اسلام کی اساس ہیں مگر انھیں سمجھنے اور پھیلنے کا موقع نہیں ملا۔
اقبال اس حقیقت کو اہل عالم تک پہنچانے سے پہلے بارگاہِ
ایزدی میں دست بدعا ہو کر اس سوسائٹی کے رہبر و قائد کی تمثیل
کا طالب ہوا اور اپنے اطراف و اکناف عالم کا گوشہ گوشہ چھان
مارا لیکن اس کی تمنا و آرزو شرمندۂ تعبیر نہ ہوئی۔ یہاں تک کہ
وہ تاریخ کے دور افتادہ دھندلکوں تک پہنچ گیا۔ بالآخر مجبور و
لاچار نا امیدی و پریشانی کی حالت میں لوٹنے ہی والا تھا کہ دفعتاً
الہام ربانی ہوا کہ جس مقصد کی تمہیں تلاش ہے وہ تمہارے ہی
دل میں جلوہ آرا ہے۔ اقبال نے اس خیال کو اس طرح بیان کیا ہے:

جنھیں میں ڈھونڈتا تھا آسمانوں میں زمینوں میں
وہ نکلے میرے ظلمت خانۂ دل کے مکینوں میں
سراپا حسن بن جاتا ہے جس کے حسن کا عاشق
بھلا اے دل کوئی ایسا حسیں بھی ہے حسینوں میں

اقبال جمال نبوت کے اس پرتو کے بعد جب بزم عالم میں
واپس آیا تو اسے شدت سے احساس ہوا کہ اس کی معرفت جس
مقصود کی تلاش میں ہے وہ ذات پیغمبر کی صورت میں اس کی متجسس
روح کو خود دعوت نظارہ دے رہی ہے۔ شاعر کے لئے سیرت رسول
میں عظمت انسانی کا احساس کوئی نیا احساس نہیں ہے ہاں اتنی
بات ضرور ہے کہ اس کے لئے یہ احساس جدید بھی ہے اور عظیم الشان
بھی جو فلسفۂ جدید اور قرآن حکیم کی روشنی میں انسانیت کاملہ کے
عرفان کے بعد ذات پیغمبر میں اس کی مکمل تمثیل و تشکیل سے حاصل
ہوا۔ اقبال کی نظر میں نبی کی ذات محض ایک پیکر لطیف ہی نہیں
تھی بلکہ خود انسانیت بھرپور روپ میں ابھر کر آپ کی ذات میں
جلوہ آرا ہو گئی تھی۔ آپ دوسرے شارعان ادیان کی طرح
محض پیغامبر ہی نہیں تھے اور صرف تلقین کے لئے ہی مبعوث
نہ ہوئے تھے۔ اور نہ ہی دوسرے فاتحین کی طرح دنیا کو مغلوب
اور تسخیر کرنے کے لئے بھیجے گئے تھے۔ بلکہ آپ کو خدا نے زمین پر
انسانیت کا اعلیٰ اور احسن نمونہ بنا کر بھیجا تھا۔ تاکہ آپ انسان
کو اس کی امکانی بلندیوں کا راستہ دکھلا دیں۔ آپ نے انسانی
معاشرہ میں عدل و انصاف، مساوات و برابری۔ الفت و
محبت صبر و شکر کے نئے نئے معیار قائم کئے۔ اور شجاعت و
بہادری کے بے مثال نمونے بھی چھوڑے عقل انسانی آج بھی
پر حیرت زدہ اور انگشت بدنداں ہے۔ اقبال نے نبی کی
ذات میں انسانیت کاملہ کے پرتو کو اس طرح بیان کیا ہے:

لیکن وہ بلال، وہ حبشی نژادہ حقیر
فطرت تھی جس کی نور نبوت سے مستنیر
جس کا امیں ازل سے ہوا سینۂ بلال
محکوم اس صدا کے ہیں شاہنشہ و فقیر
اقبال کس کے عشق کا یہ فیض عام ہے
رومی فنا ہوا حبشی کو دوام ہے

اقبالیات سے ذوق رکھنے والے صاحبان بخوبی واقف
ہیں کہ کلام اقبال میں عشق ایک خاص مقام رکھتا ہے اور ا
میں عشق محمدی کا مقام ممتاز بھی ہے اور اہم بھی۔ اقبال کی
رسائی خودی یا ایمان تک پہنچنے کا جو راستہ اختیار کیا ہے وہ
بخود اپنے منشاء کی تکمیل کے لیے نبی کی ذات تک پہنچ گیا۔ ۳۱
کا شاعری پر اس قدر اثر ہوا کہ وہ ان کی شخصیت اور اپنی تج
دونوں میں عشق محمدی کا داستان گو بن گیا۔ پھر ترفیع احسا
بعد انسانیت کاملہ کا وہ زندہ تصور پیش کیا جس کو مرد مومن کہتے
ہیں۔ مومن اس سرزمین پر اگر ایک طرف سنت رسول کا
وارث ہے تو دوسری طرف سیرت رسول کا اعلیٰ نمونہ بھی ہے
مومن ہی اس مشن کی تکمیل بھی کرتا ہے جس کی بنیاد قدرت
نے چودہ سو برس پہلے رسول اللہؐ کے ہاتھوں رکھوائی تھی۔
اقبال کے الفاظ میں مومن کی حقیقت ملاحظہ ہو:

بچتے نہیں کنجشک و حمام اس کی نظر میں
جبرئیل و سرافیل کا صیاد ہے مومن
ہو حلقۂ یاراں تو ہے ریشم کی طرح نرم
رزم حق و باطل ہو تو فولاد ہے مومن

الغرض اقبال اس مرد مومن کا شدت سے انتظار کرتے
ہیں ان کی آخری تصانیف میں بھی اس کا جابجا ذکر ملتا ہے۔
بعض ناقدین نے اقبال کے "انسان کامل" اور نطشے کے
"فوق البشر" کو خلط ملط کر دیا ہے یعنی وہ دونوں کو ایک ہی
قرار دے رہے ہیں اور کہتے ہیں کہ اقبال کے "انسان کامل"

محمد اخلاق قاسمی
متعلم بی ایڈ

# اقبالؔ اور انسانِ کامل

اقبال قدرت سے ایک دانائے راز، مفکر اور عارف کا مقدر لے کر آئے تھے۔ وہ گوشہ نشین بھی تھے اور جہاں گرد بھی، فلسفی بھی تھے اور شاعر بھی۔ ان کی نگاہ فلسفی کی تھی اور زبان شاعر کی۔ وہ دین اور دنیا دونوں کو سنبھالتے ہیں وہ ماضی سے آگاہ بھی ہیں اور مستقبل سے باخبر بھی۔ ان کی شخصیت پہلودار اور رنگین ہے لیکن سادہ اور یک رنگ نہیں۔ وہ مذہبی فضا میں سانس لیتے ہیں لیکن پروان درویشی کے سایہ میں چڑھتے ہیں۔ انھیں ان کا مطالعہ اور ذہن رسا تصور جانان کے بجائے تقدیر امم پر غور و فکر کی طرف لے جاتا ہے۔ وہ انسان دوست بھی تھے اور انسانیت نواز بھی۔ اسی لئے ان کی شاعری انسانیت کی فلاح اور ہدایت کا فرض اپنے ذمہ لیتی ہے۔

شعرائے مشرق میں اقبال ہی وہ پہلا شاعر ہے جس نے انسانی عظمت کا اعتراف کر کے اسے کائنات کا مظہر بھی قرار دیا اور مرکز بھی ملاحظہ ہو:

نہ تو زمیں کے لئے ہے نہ آسماں کے لئے
جہاں ہے تیرے لئے تو نہیں جہاں کے لیے

دراصل اقبال کے اس خیال کی بنیاد وہی نظریہ ہے جو آج سے چودہ سو برس پہلے نبی امی نے صحرائے عرب کے جنگ جو اور غارتگر بدوؤں کے سامنے پیش کر کے ان میں حرارت و حرکت پیدا کر دی تھی اور انجام کار وہ عرب و عجم کے سردار بن گئے تھے۔

اقبال جو قوم کی سربلندی و رفعت کا حسین خواب دیکھتے رہے، داعی اجل کو لبیک کہنے سے قبل، قوم کے لئے ایک ٹھوس اور ناقابل تردید فلسفۂ حیات اور لائحہ عمل چھوڑ گئے ہیں۔ ان کی نگاہ دیگر رہنمایان قوم کی طرح، قوم کے روزمرہ کے کاموں پر نہ تھی، بلکہ ان امور پر تھی جو قوموں کے عروج و صعود تعمیر و ترقی اور سربلندی کے سبب ہوتے ہیں۔ یہ عظیم مشرقی شاعر اپنی قوم کے لئے ایک کامل سوسائٹی کا خواب دیکھتا ہے جس کی رہنمائی و قیادت ایک انسان کامل کریگا۔ اس انسان میں خدائی صفات ہونگی وہ محبت و اخوت کا اعلیٰ نمونہ ہوگا وہ عدل و انصاف و مساوات و برابری کا علمبردار ہو کر مادیت اور عقلیت سے پیدا شدہ خرابیوں کو دور کرنے کی سعی کریگا۔

اقبال نے اپنی زندہ اور کامل سوسائٹی کی بنیاد، اسلام کے اصولوں پر رکھی ہے۔ اس لئے کہ دنیا میں وسیع ترین برادری اور قوم کا جو تصور اسلام نے پیش کیا ہے وہ کسی اور نظام میں نہیں ملتا۔

اسلام کی حدود بہت وسیع ہیں۔ اسلام انما المومنون اخوۃ (مسلم آپس میں بھائی بھائی ہیں) کی تبلیغ بھی کرتا ہے اور اس پر عمل کرنے کی تلقین بھی۔ اسلام کا یہ تصور تمام قیود اور حدبندیوں سے آزاد ہے۔ اسلام کا یہ تصور سب والوں کو ایک ہی تسبیح میں پرونے کا قائل ہے، اسلام کے پیروکار خواہ وہ افریقہ کے کالی حبشی ہوں یا صحرائے عرب کے شجاع و بہادر۔ گنگا کی وادیوں کے آریہ ہوں یا چین کے باشندے سب برابر ہیں ان میں کوئی علاقائی قید تفریق اور رخنہ نہیں ڈال سکتی۔ اور نہ ہی نسلی و لسانی امتیاز ان میں جدائی ڈال سکتا ہے۔ انھیں خیالات کو اقبال نے "رموزِ بے خودی" میں اس طرح ادا کیا ہے:

جوہر ما با مقامے بستہ نیست   بادہ تندش بجامے بستہ نیست
ہندی و چینی سفال جام ماست   رومی و شامی گِل اندام ماست

اقبال اسی مثالی سوسائٹی کو اپنی قوم کے لئے پسند کرتا ہے اس کی نگاہ مذہب اسلام کے ان ممکن العمل اور ترقی پذیر عناصر

# امیرِ جامعہ جناب جسٹس ایم ہدایت اللہ کا پیغام

# اداریہ

تہذیب، جامعہ ملیہ اسلامیہ کے اعلیٰ تعلیمی اداروں کے طلباء کا رسالہ ہے۔ اس سے پہلے اس کے دو شمارے شائع ہو چکے ہیں۔ ۱۹۷۰-۱۹۷۱ کا تعلیمی سال کچھ اس طرح شروع ہوا کہ ع اڑنے سے پیشتر ہی مرا رنگ زرد تھا۔ ہڑتال اور ادارہ بند، نہ نغمۂ شادی نہ نوحۂ غم۔ مگر ہنگامہ بہرحال تھا۔ کیسا تھا، یہ ہنگامہ اور کیوں تھا؟ اس تفصیل میں جانے کی اس وقت ضرورت نہیں۔

مضامین اس شمارے کے لیے کس کس طرح جمع کیے گئے۔ اس کا ذکر بھی مناسب نہیں ع

سفینہ جب کہ کنارے پہ آلگا غالبؔ،
خدا سے کیا ستم و جورِ ناخدا کہیے۔

ساتھیوں میں سے اکثر نے قلم برداشتہ لکھنے کا اعجاز دکھایا۔ افسوس ہے کہ بعض شاہکار ایڈیٹوریل بورڈ کے اراکین کے کافر دلوں کو تسخیر نہ کر سکے اور انھیں اس شمارے میں جگہ نہ دی جا سکی۔ ایسے شاہکاروں کے قلم کاروں سے معذرت خواہی بہرحال کی جاتی ہے۔

جن ساتھیوں کے مضامین شامل ہیں ان کے تعاون کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری ہے۔ دیگر رفقائے کار کے تعاون اور اساتذہ صاحبان کی رہنمائی کا شکریہ بھی ادا کیا جاتا ہے۔ دو ایک ساتھیوں کی ایک سے زیادہ تخلیقات شامل کی گئی ہیں کیونکہ اصناف کے اعتبار سے وہ مختلف النوع تھیں۔ اور اپنی صنف کے اعتبار سے جو چیزیں موصول ہوئیں ان میں وہ ممتاز ٹھہریں۔ امید ہے کہ ساتھی اس شمارے کو دلچسپ اور اپنی امیدوں کے مطابق پائیں گے۔

---

# فہرستِ مضامین

## جامعہ کے اعلیٰ تعلیمی اداروں کے طلبا کا رسالہ

تیسرا شمارہ ——— سنہ ۱۹۷۲-۷۳ء



جامعہ ملیہ اسلامیہ، جامعہ نگر، نئی دہلی ۲۵

(جمال پرنٹنگ پریس دہلی)

# 'त ह ज़ी ब'

(जामिआ की उच्च शिक्षा सस्थाओ के विद्यार्थियो की पत्रिका)

द्वितीत अक — १९७०—७१

संरक्षक

प्रो० मुहम्मद मुजीब (शेख-उल-जामिआ)

सम्पादक मण्डल

(१) अब्दुल वाहिद अनसारी — (सिविल इन्जीनियरिंग तृतीय वर्ष)

(२) मोहम्मद अकरम फ़रशोरी — (बी० ए० ऑनर्स तृतीय वर्ष)

(३) राजेन्द्र प्रसाद राही —— (बी० ए० ऑनर्स सोशल वर्क तृतीय वर्ष)

(४) विजय कुमार आज़ाद — (बी० एड०)

परामर्शदाता

श्री अब्दुल्लाह वली बख्श क़ादरी — (लैक्चरार-टीचर्स कॉलेज)


जामिया मिल्लिया इसलामिया

जामिया नगर, नई दिल्ली-२५

# विषय-सूची

इस पत्रिका का मुख पेज हमारे प्राध्यापक श्री रामचन्द्रन जी ने बनाया है, हम उनके आभारी हैं ।

सम्पादक

اس شعر سے یہ صاف ظاہر ہے کہ مرزا نہ صرف قیس عامری کے زمانہ میں زندہ تھے بلکہ عمر میں بھی ان سے کچھ بڑے تھے کیونکہ جن دنوں قیس ایک مبتدی کی حیثیت سے مکتب کی دیواروں پر لام الف لکھتا پھرتا تھا اُس وقت مرزا صاحب "بے خودی" کے پروفیسر مقرر ہو چکے تھے۔ مجنوں کے زمانے میں مرزا کی موجودگی کا اِن کے ایک اور شعر سے بھی ثبوت ملتا ہے ؎

عاشق ہوں پہ معشوق فریبی ہے میرا کام
مجنوں کو بُرا کہتی ہے لیلیٰ مرے آگے

**والدین** : مرزا کے والد کا نام تمام تذکروں میں عبداللہ درج ہے لیکن مرزا کے کلام سے اس پر کچھ بھی روشنی نہیں پڑتی۔ تاہم یہ بات تو روز روشن کی طرح صاف ہے کہ ان کے باپ کا کچھ نہ کچھ نام تھا تو ضرور کیونکہ ہماری تاریخ اس بات کی شاہد ہے کہ اب سے کئی سو سال پہلے بھی ہندوستان میں باپوں کے نام ہوا کرتے تھے مثلاً جہانگیر کے باپ کا نام جلال الدین اکبر تھا اور ہمایوں کے باپ کا نام ظہیر الدین بابر اور اسی طرح بعد میں بھی باپوں کے نام ہوئے ہیں مثلاً جواہر لال نہرو کے باپ کا نام موتی لال نہرو تھا۔ اس تاریخی انکشاف کے بعد اگر قافیہ کی رعایت سے اسداللہ کے باپ کا نام عبداللہ تسلیم کر لیا جائے تو میرے خیال میں کوئی قباحت نہیں۔

مرزا کی والدہ ماجدہ کا نام کسی کو معلوم نہیں لیکن مرزا نے اپنے ایک خط میں شکایت کی ہے کہ اُن کو بڑھاپے میں کسی نے ماں کی گالی دی اس سے ثابت ہوا کہ غالب کے کم از کم ایک عدد ماں تھیں ضرور۔

**تعلیم** : مرزا کی تعلیم کے بارے میں کچھ بھی تو نہیں کہا جا سکتا کیونکہ مجنوں کے زمانے میں کوئی باقاعدہ اسکول اور کالج تو تھے نہیں صرف ایک دبستان تھا جس کی دیواروں کو مجنوں نے لام الف لکھ لکھ کر سیاہ کر ڈالا تھا۔ اس لئے کسی اور کے وہاں کچھ لکھنے کو بچا ہی کیا ہوگا۔ مجنوں سے پہلے شاید غالب نے کچھ دن یہاں گذارے ہوں لیکن ظن غالب یہی ہے کہ مرزا نے گھر ہی پر تعلیم پائی۔ بہرحال اتنی بات تو صاف ہے کہ وہ جاہل نہیں تھے کیونکہ اگر ناخواندہ ہوتے تو پھر صبح ہی صبح آوازیں کس طرح لگاتے۔ ملاحظہ ہو ثبوت ؎

اگر لکھوائے کوئی ان کو خط تو ہم سے لکھوائے

**پیشہ اور شغل** : مرزا کا مستقل پیشہ عاشقی تھا جس کا ثبوت ان کے دیوان میں جا بجا ملتا ہے دوسرا شغل یہ تھا کہ شعر چن چن کر رسوا ہوتے تھے۔ خود کہتے ہیں ؎

کھلتا کسی پہ کیوں، مرے دل کا معاملہ
شعروں کے انتخاب نے رسوا کیا مجھے

اس کے علاوہ بھی کچھ اشغال تھے۔ مثلاً انھوں نے مصوری بھی سیکھی تھی۔ فرماتے ہیں ؎

سیکھے ہیں مہ رُخوں کے لئے ہم مصوری
تقریب کچھ تو بہرِ ملاقات چاہیئے

کچھ مدت یہ شیوہ رہا کہ صبح سویرے غالباً ضروریات سے فارغ ہوتے ہی کان پر قلم رکھ کر نکل کھڑے ہوتے

سچی بات تو یہ ہے کہ مرزا کو اپنے زمانے کے لوگوں سے شکایت بے جا نہ تھی انھوں نے اپنے بارے میں سب کچھ بتا رکھا ہے۔ بار بار اپنے اشعار میں حوالہ دیا ہے لیکن پھر بھی اِن سے لوگ یہی دریافت کرتے تھے کہ ' غالب کون ہے' تو ان جیسا حساس اگر روٹھ نہ جاتا تو اور کیا کرتا۔ لیکن پچھلے سال جب انھوں نے اپنی صد سالہ برسی کی دھوم دھام دیکھی تو خوش ہو گئے اور اپنے اشعار کی طرف یوں اشارہ کرتے ہوئے سنے گئے۔ دروغ برگردن راوی۔ میں نے یہ بات کئی مستند اور غیر مستند غالبیوں سے سنی ہے لیجئے آپ بھی سن لیجئے :

**نام :** غالب کا نام اسداللہ خاں تھا۔ اس کی تائید مرزا کے متعدد اشعار سے ہوتی ہے۔ فی الحال تین کی شہادت پیش کی جاتی ہے :

مارا زمانے نے اسداللہ خاں تمہیں
وہ ولولے کہاں وہ جوانی کدھر گئی

اسداللہ خاں تمام ہوا
اے دریغا وہ رند شاہد باز

اسد! خوشی سے مرے ہاتھ پاؤں پھول گئے
کہا جو اُس نے، ذرا میرے پانو داب تو دے

**تخلص :** مرزا کا تخلص کئی غزلوں میں اسد ہے اور اکثر میں غالب۔ اس سے پڑھنے والوں کو یہ شبہ ہو چلا تھا کہ مرزا دیوان کہیں دو مختلف شاعروں کا مجموعۂ کلام تو نہیں لیکن ہمارے کچھ تذکرہ نویسوں نے اب بزورِ قلم یہ ثابت کر دیا ہے غالب اور اسد دراصل ایک ہی شخصیت کے دو پرتو ہیں۔ البتہ ان تذکرہ نگاروں کا یہ خیال درست نہیں کہ مرزا پہلے اسد پھر غالب بن گئے۔ حقیقت یہ ہے کہ مرزا نے آخر وقت تک اسد تخلص ترک نہیں کیا بلکہ مرنے کے بعد بھی سب سے لا شعر اسی تخلص سے کہا فرماتے ہیں ؎

یہ لاشِ بے کفن اسدِ خستہ جاں کی ہے
حق مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا

**پیدائش :** نام اور تخلص کا مسئلہ تو یوں حل ہو گیا لیکن مرزا کے سال پیدائش اور عمر کے بارے میں نئے اور پرانے تذکرہ نویسوں نے بری طرح ٹھوکریں کھائی ہیں۔ سب نے غالب کا سنِ پیدائش ۱۲۱۲ھ (1769ء) لکھا ہے یہ صریحاً غلط ہے مرزا خود کہتے ہیں ؎

فنا تعلیم درسِ بے خودی ہوں، اس زمانے سے
کہ مجنوں لام الف لکھتا تھا دیوارِ دبستاں پر

تنویر الحق فاروقی

# "پوچھتے ہیں وہ کہ غالب کون ہے"

بے چارے غالب اللہ ان کی بال بال مغفرت کرے، ویسے تو بڑے آزاد مرد تھے لیکن اپنی سوانح کے معاملے میں بڑے ہی بدقسمت تھے۔ شعر لکھے، خطوط لکھے کہ کچھ تو لوگ ان کے حالات سے واقف ہو کر ان پر نہ سہی تو اپنے حال پر رحم کریں لیکن شاید لوگوں کو یہ پوچھتے پھرنے میں مزہ آتا تھا کہ "غالب کون ہے" اور وہ بے چارے ایک ایک کا منہ تکتے تھے اور کہتے تھے "کوئی بتلاؤ کہ ہم بتلائیں کیا!" چونکہ لوگوں کی یہ ناسمجھی اور سادہ لوحی اُن کے لئے ناقابل برداشت تھی اس لیے تنگ آ کر انھوں نے طے کر لیا تھا کہ ؎

رہیئے اب ایسی جگہ چل کر جہاں کوئی نہ ہو
ہم سخن کوئی نہ ہو اور ہم زباں کوئی نہ ہو

صرف اتنا ہی نہیں بلکہ بیزاری کا یہ عالم تھا کہ بے در و دیوار کا گھر بھی بنانے پر تیار ہو گئے تھے تاکہ کسی کو ان کا پتہ نہ چل سکے۔ اس وقت سے لیکر آج تک، اگرچہ کوئی ایسا انجینیر پیدا نہیں ہوا جو بے در و دیوار کا گھر بنا سکے۔ لیکن مرزا کا کہنا یہی تھا کہ ؎

بے در و دیوار کا اک گھر بنانا چاہیئے
کوئی ہمسایہ نہ ہو اور پاسباں کوئی نہ ہو

دراصل وہ اتنے بیزار تھے کہ کسی حالت میں بھی اس عقل کی کھوئی دنیا کے ناسمجھ نواسیوں کو برداشت کرنے کے لئے تیار نہ تھے۔ لہٰذا اکتا کر کہنے لگے تھے کہ میں تو ایسی جگہ چلا جاؤں گا جہاں ؎

پڑیئے گر بیمار تو کوئی نہ ہو تیمار دار
اور اگر مر جائیے تو نوحہ خواں کوئی نہ ہو

لیکن غالب کو شاید اس بات کا اندازہ نہیں تھا کہ نہ صرف ان کے زمانے میں بلکہ آج ایک صدی گزر جانے کے بعد بھی لوگ ان کو نہ صرف یاد کریں گے بلکہ ان کی شخصیت کے بارے میں جاننے کے لئے بہت کچھ بے تاب ہوں گے اور مر جانے کے بعد بھی انھیں چین سے نہ سونے دیں گے۔

|

یاسی حکمت عملی سے کام لینا پڑتا ہے۔ لیکن اس بے جان مخالفت کے بے اثر ہونے کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ اردو
رسائل اور جرائد میں کوئی کمی ہونے کی بجائے ترقی ہی دکھائی دیتی ہے اور عوام ان کا اسی ذوق وشوق سے مطالعہ کرتے
ے نظر آتے ہیں۔ عظیم الشان مشاعرے منعقد کئے جاتے ہیں جن میں شعرا اور سامعین بلا تخصیص مذہب وملت
لیتے ہیں۔ فلموں اور ریڈیو کے مختلف پروگراموں میں اردو کا استعمال اس کی کامیابی کا ضامن سمجھا جاتا ہے۔ ان تمام
ں کی روشنی میں اردو کا مستقبل تاریک ہونے کے بجائے تابناک ہے اور محبانِ اردو کو ایسے مخالفین سے ذرا
خوفزدہ نہیں ہونا چاہیئے جو نہ صرف اپنی آٹھ سو سالہ مشترک تہذیب کے پرچم اور ہندو مسلم اتحاد کے علم کو سرنگوں
دینا چاہتے ہیں۔ بلکہ اپنے تہذیبی سرمایے سے منہ موڑ کر ننگا ہو جانا چاہتے ہیں۔
آخر میں صرف اتنا کہنا ضروری ہوگا کہ اردو کے جائز حقوق کو تسلیم کرنا اور اس کی تبلیغ واشاعت کے لئے کوشش
اتحاد کے لئے ہی ضروری نہیں بلکہ استحکام جمہوریت کے لئے بھی اشد ضروری ہے۔

---

نعیم صدیقی

# باپو

ملتی ہے!
جس کے نام سے تسکین ہمیں،
باپو کہتے ہیں جسے ــــ گاندھی کہتے ہیں جسے
ہندوستان آزاد کرایا
ستیا آہنسا کا اُجیالا
گھور اندھیرے سے نکالا
ایک نئی اُمید جگائی
ہم سب ہیں!
بھائی بھائی!!
ہندو مُسلم سِکھ عِسائی

---

سب ہیں بھارت کی سنتان
جاگی دھرتی اور کسان

اندھیارے کے اِک اِک پگ پر
اپنا پرچم لہراؤ
آؤ ساتھی آؤ!
دیپ سے دیپ جلاؤ

---

آدرش جو بھول گئے ہیں
اُنھیں وہ آدرش بتاؤ
سپنے جو دیکھے تھے اُس نے
اُن سپنوں کو پروان چڑھاؤ
آؤ ساتھی آؤ
باپو کے قدموں میں پھول چڑھاؤ

---

زبان نے ایک مستقل لسانی رنگ و روپ اختیار کرلیا۔ مدعا یہ ہے کہ یہ زبان ہندوستان کے آب و گل سے ہندوستا
عوام کی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے وجود میں آئی ہے۔ میں اپنے دعوے کی تصدیق کے لئے قارئین کی توجہ اپنے ملک کی جا
مبذول کرانا چاہتی ہوں اور چونکہ یہ مضمون اس بات کا متحمل نہیں ہو سکتا کہ آزادی کی جدوجہد کے سلسلے میں اردو کی خدمات ا
جائزہ لیا جائے لہٰذا اجمالاً و تمثیلاً میں سر دست صرف ایک ہی نعرہ "انقلاب زندہ باد" کو لیتی ہوں جس کے پکارنے پر ما
وطن بیدار ہوکر فرنگیوں کے خلاف متعدد محاذ میں شریک ہوا۔

تقسیم وطن اور پھر پاکستان اور ہندوستان کے باہمی اختلافات سے جو حالات رونما ہوئے افسوس یہ ہے کہ یہ زبان بھی ا
سیاسی تنگ نظری کا شکار ہوگئی۔ اردو کو اس کے قدرتی حق سے محروم کرنے کی جو سازش کی جا رہی ہے وہ یقیناً افسوسناک
ہے۔ لیکن میری نظر میں ہم دشمن عناصر کو مکمل طور پر محب وطن کرنے کے حقدار نہیں، جو "ہندی" "ہندو" "ہندوستا
جیسا نعرہ لگا کر اپنی تنگ نظری اور تنگ دلی کا ثبوت دے رہے ہیں۔ بلکہ اس لسانی تعصب کا ذمہ دار وہ فرقہ پرا
نے فرقہ وارانہ سیاست کے پیش نظر اردو زبان کو ایک مذہبی فرقہ سے منسوب کر دیا۔ اور "اردو" "مسلم" "پاکستا
کا نعرہ لگا کر پاکستان میں جاگزیں ہوئے لیکن ہندوستانی اردو کے متوالوں کے لئے ایسا عذاب چھوڑ گئے جو اردو
بقا اور تحفظ کے لئے خطرہ ثابت ہو رہا ہے اور ستم بالائے ستم یہ کہ اس لسانی تعصب کا شکار نہ صرف رجعت پسند اور
پرست ہوئے بلکہ بعض رہنما اور مقتدران ملک بھی اردو کو مٹانے کی طفلانہ سازشوں میں شریک ہو گئے یہاں تک کہ ا
مکروہ مقاصد کی تکمیل کے لئے وہ اُن تاریخی حقائق سے بھی روگردانی کرنے لگے جن سے اردو زبان کی شاندار خدمات ا
اس کے محاسن کے ثبوت ملتے ہیں۔

اس بات کی تشریح کرنے کی میں اور زیادہ ضرورت نہیں سمجھتی کہ اردو زبان تین سو برس سے دو مذاہب کی مشترک
تہذیب کی حامل رہی ہے۔ بلکہ میں تو یہاں تک کہہ سکتی ہوں کہ کسی زبان کی بقا اور تحفظ کا دار و مدار اس کے ادبیا
سے زیادہ اس کی بول چال میں مضمر ہے جس کے ذریعے عوام ایک دوسرے سے اظہار خیال کرتے ہیں اور ایسی زبان
استعمال جسے جمہوریت قبول نہ کرتی ہو اور حکومت اسے لازمی قرار دیدے۔ سعیٔ بے سود ثابت ہوگی۔ زبان حکو
نہیں عوام بناتے ہیں۔ (تاریخی حقائق کی روشنی میں دیکھئے کہ مسلمان حکمرانوں کی مسلسل کوششوں اور پوری جدوجہد
باوجود فارسی ہندوستانی باشندوں میں اس حد تک مقبول نہ ہوسکی کہ روزمرہ کی گفتگو میں استعمال ہونے کے قابل ہوسکتی۔
مسلمان اپنے چھ سو سالہ دورِ حکومت میں فارسی کو عوامی زبان بنانے میں ناکامیاب رہے تو میں سمجھتی ہوں کہ آج ایسی کوئی
زبان عوام پر بہ جبر مسلط نہیں کی جا سکتی)

اردو زبان کو شاد ینے کی کوششوں میں اردو دشمن عناصر نے کوئی دقیقہ نہیں اٹھا رکھا۔ لیکن اردو برابر تمام ا
تعصبات سے بے نیاز، عوام کی خدمات انجام دے رہی ہے۔ اس سلسلے میں ایک بڑی دلچسپ بات سامنے آئی۔
مخالفین اردو بھی اپنی تحریر و تقریر کو زیادہ اثر انگیز بنانے کے لئے اردو الفاظ کا سہارا لیتے ہیں۔ ایسے موقعوں پر ان
دل کا راز آشکارا ہو جاتا ہے کہ وہ دل سے تو اردو کے معترف ہیں لیکن زبان سے صرف اس لئے مخالفت کرتے ہیں کہ ا

میدہ بانو

# اُردو زبان ــــ ہندو مسلم تہذیب کا ناقابلِ تقسیم ورثہ

اردو ایک مخلوط زبان ہے۔ جو ملک کے سیاسی اور تہذیبی تقاضوں کو پورا کرنے کے لئے وجود میں آئی۔ اس زبان کے
ئار اور نشوو نما کے عمل کو ہم کسی مخصوص فرقے سے منسوب نہیں کر سکتے۔ بلکہ بلاشبہ کہا جا سکتا ہے کہ جہاں مسلمان ادبا اور شعرا
ختلف ادوار میں اس زبان کی توسیع و ترویج کے لئے ناقابلِ فراموش کام کیا ہے۔ وہاں ہندو حضرات نے بھی چمن اردو
بیاری اپنی عظیم تصنیفات و تالیفات سے کی ہے۔ جہاں میر و غالب، انیس و دبیر، ذوق و مومن اور آتش و ناسخ نے
ن شاعری میں اور سر سید، حالی، شبلی نعمانی، محمد حسین آزاد اور ڈپٹی نذیر احمد نے میدانِ نثر میں زبانِ اردو کی وہ
بہا خدمات انجام دی ہیں کہ تا ابد اردو ان باکمالوں کے محاسن کو فراموش نہیں کر سکتی۔ وہاں ہندو شعرا و انشا پرداز اور مصنفین
فین نے اردو زبان کو اپنے خون سے سینچ کر بامِ عروج پر پہنچایا۔ چکبست، رتن ناتھ سرشار، دیا شنکر نسیم، سر تیج بہادر
پرو، منشی پریم چند، ملا، بابو سکسینہ، سر رام کھنہ اور رگھو سہائے جیسی مقبولِ عام ہستیوں کے علاوہ بھی سینکڑوں دوسرے
حضرات نے اردو کے لئے ناقابلِ فراموش کارنامے انجام دیئے ہیں۔ یہ زبان مشترکہ ہندوستانی تہذیب کی مظہر ہے۔ فرقہ
راس نظریئے سے ہم اپنے ادبی سرمائے کا از سرِ نو جائزہ لیں اور یہ "قابلِ تردید حقیقت ہر خاص و عام کو دلنشیں کرا دیں کہ پچھلی تین
ں سے اردو زبان مشترکہ ہندوستانی زبان و تہذیب کی شہ رگ کا کام کرتی رہی ہے۔

اردو کی تہذیبی قدر و قیمت کا تعین کرتے وقت یہ دیکھنا بھی کم مفید نہ ہوگا کہ اردو زبان پر جو ایک غیر ملکی زبان ہونے کا
م لگایا جاتا ہے وہ کہاں تک درست ہے۔ اردو زبان کو ہندوستانی زبانوں میں جو امتیازی حیثیت حاصل ہے وہ محض
ق نہیں بلکہ یہ صدیوں کی لسانی اور تمدنی تحریکات کا نتیجہ ہے۔ مسلمان حکمراں جب مستقل طور پر یہاں قابض ہو گئے تو یہاں پر
ت کرنے کے لئے انھیں اس بات کی اشد ضرورت ہوئی کہ وہ عام رعایا کی زبان سمجھ سکیں اور سمجھا سکیں۔ ہندوستان
لف مذہبوں، قوموں اور زبانوں کا سنگم رہا ہے۔ اس بات کا متقاضی تھا کہ یہاں کی مختلف زبانوں کی آمیزش سے ایک
ا زبان جنم لے جو عام کی ضرورت کو پورے طور پر آسودہ کر سکے۔ اردو کسی طرح بھی غیر ملکی زبان نہیں ہے بلکہ ہند
ی زبان کا مرکب ہے۔ جیسی زبانوں میں سنسکرت، پراکرت، اودھی، ہریانی اور خاص کر برج بھاشا اردو کی شرکت
شامل ہیں۔ ترکوں، افغانوں اور مغل حکمرانوں کی حکومت کے اثرات سے عربی اور فارسی الفاظ کی شمولیت ہوئی اور اس

میری ہنسی کی کچھ ستم ظریفیاں اور سنئے۔ بات ان دنوں کی ہے۔ کالج شروع شروع کھلا تھا۔ نئی نئی شکلیں نظر آرہی تھیں سہمی سہمی لڑکیاں اور نروس لیکن جھوٹا رعب ظاہر کئے ہوئے لڑکے دیکھ کر ہماری ہنسی کو کہاں قابو۔ دو ہی چار دن بعد ا نئے آنے والوں نے ہمیں قہر آلود نگاہوں سے گھورنا شروع کر دیا۔ ایک دن یہ صدا بھی سنائی دی "ہمیں تو یہ ہنسی زہر لگتی ہے" اور اس زہر بھرے جملے نے ہمیں اور ہنسنے پر مجبور کر دیا۔

ایک دن تو حد ہی ہو گئی۔ ہم سب لڑکیاں کلاس سے نکل رہے تھے کہ آواز آئی "ارے یار ذرا اُن لوگوں کے نام تو بتانا جو ہم لوگوں پر ہنستے ہیں ان لوگوں کی رپورٹ آفس میں کرنی ہے۔ اور اس دھمکی پر (اُن کے خیال میں ہمیں ڈر جانا چاہئے تھا) ہمیں ہنسی آگئی۔ اور ان بچارے "ہنسی کے ماروں" کی حالت خراب سے خراب تر ہوتی گئی۔

جب ہم لوگ دھمکی سے بھی نہ ڈرے (خدا بھلا کرے ہماری بے حیائی کا) تو ایک دوسرے سے شکوے ہونے لگے۔ "بھئی وہ فلاں گروپ ہمارے اوپر بہت ہنستا ہے"۔ "یہ بہت غلط بات ہے"۔ اس قسم کے جملے اکثر ہم لوگوں کے کانوں سے ٹکراتے اور اس کا جواب صرف ہم لوگوں کی ہنسی ہی دیتی رہی۔

تو جناب یہ رہی ہماری "ہنسی کی داستان"۔

---

# تین شعر


محمد عامر قدوائی

بی۔ اے سال اول


شمع جو بجھی پروانے گئے سب خواب ادھورے چھوٹ گئے

پیار کی دنیا روٹھ گئی اور پیار کے ساتھی چھوٹ گئے

حُسن کی محفل، اپنا چمن، سب پیار کے دامن چھوٹ گئے

وہ حُسنِ چمن، وہ موسمِ گل، وہ آہ نظارے چھوٹ گئے

جب سے بہاریں چھوٹ گئیں وہ چاند ستارے چھوٹ گئے

عامر ہم سے پیار کی باتیں پیار کے نغمے چھوٹ گئے

سطوت زہرا

# ہنسی کی داستان

بڑے بڑے فلسفیوں اور مفکروں کا خیال ہے کہ ہنسی ایک نعمت ہے، مسکراتا چہرہ ہمیشہ تروتازہ اور شگفتہ نظر آتا ہے۔
ں نے بھی ان فلسفیوں اور مفکروں کی رائے سے اتفاق کیا یعنی ہنسنا ہنسانا اپنا شیوہ بنا لیا۔ پھر کیا تھا جس محفل میں، جس پارٹی میں
جس جگہ گئی وہاں قہقہوں کا طوفان بپا کر آئی اور ہمیشہ یہی سنا "لڑکی بہت خوش مزاج ہے۔" اپنے بارے میں یہ خوش خیالیاں
ن کر بھلا کون ہوگا جس کو گھمنڈ نہ ہو تو صاحب میں بھی غرور میں مبتلا ہو گئی۔ پھر کیا تھا بات بے بات ہنسنا میری زندگی بن گیا۔
یہ تھا میری ہنسی کا عروج اب اس کی پستی بھی ملاحظہ کیجئے۔

بات معمولی سی تھی میں کالج جانے کے لئے جیسے ہی بس میں سوار ہوئی۔ اکبارگی میری نگاہ ایک محترمہ سے ٹکرائی پھر کیا تھا میری
ی نے اپنا کام شروع کر دیا۔ پاس بیٹھی ہوئی دوسری لڑکیوں کو اشارے سے میں نے ان محترمہ کو دکھایا۔ ان لوگوں نے
ا میرا ساتھ دیا قہقہے بلند ہونے لگے۔ اب ان محترمہ نے ہماری طرف قہر آلود نگاہوں سے دیکھنا شروع کر دیا۔ مگر ہماری ہنسی
د ان کی قہر آلود نگاہوں سے کہاں دبتی وہ تو اپنا کام کرتی رہی۔ ہاں! تو ان محترمہ کا حلیہ ذرا آپ بھی ملاحظہ کیجئے۔ یقیناً
رائے بغیر نہیں رہیں گے۔ چہرے پر ضرورت سے کہیں زیادہ پاؤڈر، لپ اسٹک صرف ہونٹوں ہی تک نہیں محدود تھی
، وہ چہرے کے مختلف حصوں پر پھیلی ہوئی تھی۔ کاجل چیخ چیخ کر کہہ رہا تھا کہ میں صرف آنکھوں میں نہیں رہوں گا بلکہ ادھر
ھر بھی پھیلوں گا۔ ماتھے کی بندیا یقیناً کبھی گول رہی ہو گی مگر اب اس نے کچھ عجیب شکل اختیار کر لی تھی (شاید یہ حادثہ
ا میں چڑھتے وقت ہوا ہوگا) آئیے اب زلفوں کی بھی تعریف ہو جائے۔ یوں تو بال بہت خوبصورت انداز میں ترشے
ئے تھے مگر اس وقت ہر بال بغاوت پر آمادہ نظر آ رہا تھا۔ ایک لٹ رخ روشن پر لٹک رہی تھی۔ لیجئے ان کی عمر
معلوم کر لیجئے خیر سے صرف پچاس کے لگ بھگ ہوں گی مگر میک اپ نے انھیں دوشیزہ بنا رکھا تھا۔ یہ حلیہ اور عمر
کر میرے خیال میں روتا ہوا آدمی بھی ہنسے بغیر نہیں رہ سکتا۔ ایسے میں اگر میں ہنس دی تو کیا غضب ہوا۔ مگر پھر کیا تھا
ں نے مجھے گھور گھور کر دیکھا اور آخر میں ان کے صبر کا پیمانہ چھلک اٹھا وہ مجھ غریب پر برس پڑیں۔ "اجی بہت دیکھی ہیں
لڑکیاں۔ کالج جاتی ہیں تو اپنے آپ کو لیڈر سمجھنے لگتی ہیں۔ واہ بھئی واہ بھلا میں کوئی کارٹون ہوں جو مجھے دیکھ کر ہنس رہی
" اس قسم کے جملے میرے کانوں سے ٹکراتے رہے لیکن مجھے ہنسی پر کہاں قابو۔

خدمات کی وجہ سے قوم ان کو "مسیح الملک" کے نام سے پکارنے لگی۔
حکیم صاحب ایک بلند پایہ طبیب ہونے کے ساتھ ایک بڑے سیاسی رہنما بھی تھے۔ بتایا جاتا ہے کہ ان کی سیاسی زندگی کا آغاز مسلم لیگ کے قیام سے ہوتا ہے۔ اور وہ مسلم لیگ کے معماروں میں سے ایک ہیں۔ اگرچہ وہ مسلم لیگ کے ساتھ رہے مگر وہ کانگریس کو بھی دلچسپی سے دیکھتے تھے۔ اُن کے بغیر کوئی بھی کانفرنس مکمل نہیں مانی جاتی تھی۔ وہ ہندوستان کی آزادی کے سرگرم مجاہد تھے۔ جنھوں نے ہر قدم پر گاندھی جی کا ساتھ دیا۔ ہندو مسلم اتحاد کے وہ زبردست حامی تھے اور یہی ان کی زندگی کا سب سے بڑا مشن تھا۔ ہندو مسلم اتحاد کی خاطر انھوں نے مسلمانوں سے گائے کی قربانی ترک کرنے کی اپیل کی۔
اُن کی اس اپیل سے ہندو مسلم تعلقات پر بہت گہرا اثر پڑا اور ہندوؤں کے دلوں پر اس کا خوشگوار اثر ہوا۔ حکیم صاحب کے اس جذبہ کا خیر مقدم کرتے ہوئے مہاتما گاندھی نے کہا:

"اس میں شک نہیں کہ حکیم صاحب نے اس قدر عالی حوصلگی
اور جرأت کے ساتھ ایک مشکل معاملہ کا حل پیش کر کے
ہندو قوم کو مرہونِ منت کر لیا ہے۔"

ہندوستان میں جو ہندو مسلم فسادات ہونے لگے تھے اُس سے ان کو بہت تکلیف ہوتی تھی۔ وہ کہتے تھے:

"میں ہندوؤں اور مسلمانوں سے پوچھنا چاہتا ہوں کہ ان
تمام جھگڑوں سے آپ کو کیا فائدہ ہوتا ہے۔ ان جھگڑوں
سے آپ نے اپنی قوت کو ختم کر دیا ہے اور شیطانی قوت
کے تابع ہو گئے ہیں۔"

حکیم صاحب اگرچہ ہندو مسلم اتحاد کرانے میں ناکام ہو گئے تھے مگر انھوں نے اپنی کوششیں ترک نہیں کیں۔

"ما مسلمانانِ ہند در این دورِ حاضرہ احتیاج داریم کہ دستے را بدامنِ تعلیم
عصری و دستِ دیگر را بدامنِ تعلیم مذہبی بر زنیم تا جوانانِ ما کہ تعلیم را
بحدِ تکمیل رسانیدہ از مدارس بیروں بر آیند حظے از دنیا و نصیبے از
دین داشتہ باشند۔"

وہ ایک ایسے ادارے کے وجود کے آرزومند تھے جہاں صرف علم ہی نہ سکھایا جائے بلکہ علم کے برتنے کا طریقہ بھی سکھایا
ائے۔ آخرکار ان کی کوششیں کامیاب ہوگئیں اور علی گڑھ میں ایک ایسے ادارے کا وجود ہوا جو حکیم صاحب کی خواہشات کے
ین مطابق تھا جس کا نام جامعہ ملیہ اسلامیہ رکھا گیا۔ اور حکیم صاحب اس کے پہلے "امیر" بنائے گئے۔

جس طرح ایک بچے کی پرورش مشکل ہوتی ہے۔ اسی طرح جامعہ ملیہ کو چلانا آسان کام نہیں تھا۔ شروع میں خلافت کمیٹی سے جامعہ
و جو امداد ملتی تھی وہ تحریک ٹھنڈی ہو جانے کی وجہ سے بند ہو چکی تھی۔ حکیم صاحب نے اس ادارے کو مستحکم کرنے کے لئے
پنا خون پسینہ ایک کر دیا اور وہ اس کے روحِ رواں بن گئے۔ انھوں نے اپنی ذاتی آمدنی کا ایک بڑا حصہ جامعہ کی نذر
ر دیا اور اپنی اولاد کی ضرورتوں پر جامعہ کی ضرورت کو ترجیح دی۔ ایک مرتبہ جامعہ کے اساتذہ کو کئی ماہ سے تنخواہ نہیں ملی اور
تفاق سے حکیم صاحب کے پاس بھی اُس وقت کچھ نہ تھا۔ بتایا گیا ہے کہ انھوں نے اپنی قیمتی ہیرے کی انگشتری کو فروخت
رنے کے لئے بھیجا تاکہ اساتذہ کی ضرورتیں پوری کی جا سکیں۔ ان کا یہ قدم ایک زبردست قربانی تھی۔ انھوں نے
معہ کو علی گڑھ سے دہلی منتقل کرنے کا کام اپنے کاندھوں پر لیا اور پھر زندگی کا آخری دن اور آخری سانس تک سب جامعہ کے لئے گذارا۔
ر زمین کا یہ ذرہ انسانیت کے آکاش میں آفتابِ ملت بن کر ایک ایسا راستہ ہمارے لئے روشن کر گیا جس کی وجہ
ے وہ ہمیشہ اور ہمیشہ یاد رہے گا۔

حکیم اجمل خاں ایک اعلیٰ نفس انسان اور ایک عظیم تعلیمی رہنما ہونے کے ساتھ ساتھ ایک بلند پایہ طبیب بھی تھے۔ ان
ے والد حکیم محمود خاں کا ایک مدرسہ طبیہ تھا۔ حکیم اجمل خاں نے اس کی تکمیل میں ایک اہم رول ادا کیا۔ اور اس کو طبیہ کالج میں
ریل کر کے بلند درجے تک پہنچا دیا۔ ہندوستان میں فنِ طب یونانی میں ان کا مقابلہ کرنے والا اور کوئی حکیم نہیں تھا۔ انھوں
نے طبِ یونانی کو وسعت بخشی۔ اور اس کی قدر و قیمت کو روشن کیا۔ بڑے بڑے رئیس اور حاکمِ وقت اُن کو علاج کے لئے
تے تھے جس کا معاوضہ ایک ہزار روپے روز بتایا جاتا ہے۔ یہ حکیم صرف امیروں کا علاج کرنے والا نہیں تھا۔ اس کے
ل میں غریبوں کے لئے بھی درد تھا۔ بقول ڈاکٹر ذاکر حسین "حکیم صاحب کے مطب میں سفارش لے کر آنے والے سب
ے پیچھے رہتے تھے اور غریبوں اور محتاجوں کی شنوائی پہلے ہوتی تھی۔" ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ دہلی میں ایک زبردست وبا پھیلی
س سے گھر کے گھر اسپتال بن گئے۔ حکیم صاحب نے اس وقت بڑی جاں فشانی سے لوگوں کی خدمت کی۔ وہ گھر گھر جاتے
ر مفت دوائیاں تقسیم کرتے۔ اُن کے یہاں سے غریبوں کو پرہیزی کھانا بھی مفت دیا جاتا تھا۔ بتایا جاتا ہے کہ ایک مرتبہ
فر کرتے ہوئے حکیم صاحب کی ٹرین کو حادثہ پیش آیا۔ حکیم صاحب اسی وقت ننگے پاؤں ننگے سر اٹھ کھڑے ہوئے اور
نھوں نے بہت سے مرنے والوں کی جان بچائی۔ وہ غریبوں سے بڑی ہمدردی اور انکساری سے پیش آتے تھے۔ انھیں

انیس الرحمن خاں

# ملت کا عظیم معمار ـــــ حکیم اجمل خاں

ملت کے عظیم معمار حکیم اجمل خاں سے کون واقف نہیں ؟ آپ حکیم محمود خاں کے سب سے چھوٹے صاحبزادے تھے ۔ وہ قوم کے ایک بزرگ ترین رہنما، ایک عظیم وطن پرست ، ایک بلند پایہ طبیب اور ایک بہترین انسان تھے ۔ ایک انسان ہونے کے ناطے ان کا رتبہ واقعی نہایت بلند ہے ۔ وہ ایک امیر گھرانے سے تعلق رکھنے کے باوجود فقیرانہ طبیعت کے مالک تھے دنیا کے کسی شے سے ان کو کوئی دلچسپی نہ تھی اور نہ لگاؤ ۔ ان کے دل میں جذبہ ایثار اور طبیعت میں خودداری تھی مگر یہ خودداری صرف امیروں تک محدود تھی ۔ وہ تلخ کلامی کو ناپسند کرتے تھے ۔ خوش مزاج ہونے کے باوجود سنجیدہ طبیعت رکھتے تھے اُن کے اِن ہی حالات نے اُن کی نہ صرف اخلاقی حیثیت کو بلند رتبہ دیا بلکہ انھیں ملت کا عظیم معمار بنا دیا ۔

حکیم اجمل خاں ایک بہت بڑے انسان ہونے کے ساتھ ساتھ ایک بڑے تعلیمی رہنما بھی تھے ۔ انھوں نے اہل ہند کو اور خاص کر مسلمانوں کو ایک نئی زندگی کا راستہ دکھایا ۔ انھوں نے مسلمانوں میں شعور پیدا کیا اور اُن میں جذبہ کی ایک ایسی لہر پیدا کی جس نے افسردہ مسلمانوں کو دوبارہ زندگی بخشی ۔ وہ مسلمانوں کی تعلیم سے بہت دلچسپی رکھتے تھے اور چاہتے تھے کہ وہ علم زندگی کی خاطر سیکھیں ۔ مسلمانوں میں جو تعلیمی پستی تھی اس سے ان کو بہت دکھ تھا ۔ وہ چاہتے تھے کہ مسلمانوں کے لئے ایک آزاد تعلیمی ادارہ ہو ۔ مسلمانوں میں ایک اسلامی دانش گاہ قائم کرنے کی ضرورت تھی ۔ حکیم صاحب نے اس مسئلے کو اپنے ہاتھ میں لیا اور شہر کے معزز لوگوں کو اپنا ہم خیال بنایا ۔ گاندھی جی نے ہندوستان کی آزادی کے لئے عدم تعاون کی تحریک چلائی ۔ جس کے مطابق انگریزوں کی تمام چیزوں کا بائیکاٹ کرنا تھا ۔ حکیم صاحب نے گاندھی جی کی آواز پر علی برادران سے مل کر علی گڑھ یونیورسٹی کے ارباب کار کو اس بات کی دعوت دی کہ وہ انگریزی حکومت سے اپنا تعلق توڑ لیں مگر یونیورسٹی کے ارباب کار نے اس دعوت کو رد کر دیا ۔ آخر انھوں نے طالب علموں سے اپیل کی ۔ اس اپیل پر ڈاکٹر ذاکر حسین جیسے دوسرے قابل طالب علموں نے لبیک کہا ۔ گاندھی جی اور ڈاکٹر انصاری کی طرح حکیم صاحب اس بات سے متفق تھے کہ ان طالب علموں کے لئے ، جنھوں نے علی گڑھ یونیورسٹی کو چھوڑا ، ایک ایسی قومی درس گاہ قائم کی جائے جو ان کے ذہنی نشو و نما میں ایک انقلاب پیدا کر دے ۔ حکیم صاحب ایسے ادارے کے مشتاق تھے جو مسلمانوں کی قومی اور ملی ضرورتوں کو پورا کر سکے ۔ مسلمانوں کی دینی اور دنیوی ضرورت کو پورا کرنے کے لئے جس قسم کے ادارہ کی ضرورت تھی وہ خود کہتے ہیں :

[پ]ایا گیا ہے۔ وہ توہمات اور باتیں جو ہمارے معاشرے میں رچ بس گئی ہیں۔ اس مثنوی میں ہمارے سامنے آتی ہیں۔
اردو شاعری کی ہر صنف میں ہندوستانی معاشرت کی بھرپور عکاسی نظر آتی ہے۔ لیکن چونکہ مضمون لمبا ہو گیا ہے اس لئے [ا]س کو صرف مثنویات ہی تک محدود رکھتے ہوئے ڈاکٹر عابد حسین کے ان الفاظ پر ختم کرتے ہیں:

"ہندوستانی معاشرت میں جو تصوری عناصر شامل ہیں وہ سب کے سب ہندوستانی سرزمین میں پیدا نہیں ہوئے تھے بلکہ ان میں سے بہت سے باہر سے آئے تھے دوسری بات یہ کہ ان عناصر نے ملک کی مختلف جماعتوں کو مختلف حد تک متاثر کیا اسی وجہ سے ہندوستان میں مختلف مذاہب اور تہذیبیں پائی جاتی ہیں لیکن ان کا ایک حصہ ایسا بھی تھا جو ذہنِ اجتماعی میں جذب ہو گیا اور ملک کی سب جماعتوں میں قدرِ مشترک بن گیا"

ہمارے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ ہندوستانی معاشرت اور بین الاقوامی معاشرت جو کہ ہماری تہذیب میں ضم ہو گئی ہے [ا]ور جسے ہم عام طور پر گنگا جمنی تہذیب کے نام سے یاد کرتے ہیں اس کی سچی تصویر کشی اردو شاعری کی ہر صنف میں ملتی ہے۔

مثنوی میں ہندوستانی معاشرت کی عکاسی سب سے زیادہ نمایاں ہے۔ کیونکہ مثنوی مربوط اور مسلسل نظم ہوتی ہے اور اس میں ایک قصہ، ایک خیال اور ایک تاثر کو پیش کیا جاتا ہے۔ دکن کی مذہبی، عشقیہ اور رزمیہ مثنویوں سے لیکر آبرو، میر، میر اثر، اور میر حسن، دیا شنکر نسیم اور شوق کی مثنویاں ہندوستانی معاشرت کی عکاس ہیں۔ مثال کے طور پر محمد قلی قطب شاہ کی مثنویاں میں ایران اور خراسان کے بجائے ہندوستان کے پھولوں، پھلوں کا ذکر ہے۔ اس عہد کے رسم ورواج، شادی بیاہ کی رسوم، سالگرہ کی تقریب، شب برات، میلاد النبی، عید غدیر، ہولی، بسنت وغیرہ کے علاوہ مقامی کھیل مثلاً "چوکڑی بھو" پر بھی اس نے مثنویاں لکھی ہیں۔ ہندوستانی قصوں سے ماخوذ سینکڑوں مثنویاں ہیں جن میں ہندوستانی معاشرت بھرپور انداز میں نظر آتی ہے غواصی کی مثنوی "چندا اور لورک" اس کی بہترین مثال ہے۔

میر کی مثنوی "ہولی نامہ" جو آصف الدولہ کے عہد میں لکھی گئی خالصتاً ہندوستانی ماحول کی عکاس ہے۔ جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اردو شعراء اور ان کے ساتھ مسلم حکمرانوں نے رواداری اور وسعتِ قلب کو مطمح نظر بنالیا تھا اور وہ خالص ہندو تہوار بھی شان و عظمت کے ساتھ منایا کرتے تھے۔

میر حسن کی مثنوی "سحرالبیان" اردو کی تمام مثنویوں میں سب سے زیادہ مشہور و معروف ہے۔ میر حسن دہلوی شاعر ہیں لیکن ان کی مثنوی دہلی کے درویشانہ اور خانقاہی ماحول سے دور لکھنؤ کے عشرت کدوں میں تصنیف کی گئی ہے۔ اس مثنوی میں زبان اگرچہ دہلی کی نظر آتی ہے لیکن معاشرت لکھنؤ کی ہے جہاں دولت کی فراوانی نے انسان کو فکرِ فردا سے آزاد کر دیا تھا اس کے ہیرو ہیروئن لکھنؤ کے عیش پرست اور دولت کے پروردہ نواب زادے ہیں اس کے باغات و محلات لکھنؤ کے باغات و محلات ہیں۔ ان کے یہاں دلچسپ جزئیات مثلاً اس دور کا لباس، زیور، شادی بیاہ کی رسوم، برات وغیرہ کا بیان نہایت خوبی سے کیا گیا ہے۔ اس دور کے توہمات بھی ان کی شاعری میں بدرجۂ اتم موجود ہیں جن کی مثالیں مثنوی کے صفحات پر بکھری پڑی ہیں لیکن طوالت کے خوف سے اس جگہ احتراز کیا جاتا ہے۔

گلزارِ نسیم لکھنوی معاشرت کا دوسرا نمونہ ہے۔ نہ صرف لکھنوی معاشرت کا بلکہ ہندوستانی معاشرت کا، اس میں جن پریوں اور مافوق الفطرت عناصر پیش کئے گئے ہیں۔ لیکن ہر جگہ ہندوستان کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔ اردو شاعری میں ہندوستانی اثرات بدرجہ اتم موجود ہیں اس کے ثبوت میں وہ لوک کتھائیں اور قصے پیش کئے جا سکتے ہیں جو کہ صدیوں سے سنسکرت ادب میں مروج تھے اور اس کے اثرات اردو شاعری نے بجنسہٖ قبول کر لئے ہندوستانی لوک کتھاؤں میں راجہ اندر اس کا پرستان وہاں کی رنگ رلیاں اپنا ایک اہم مقام رکھتی ہیں۔ ہندو دیو مالا کے مطابق راجہ اندر اس کا شہر اور جگہ اس کی مملکت عیش لازوال اور غیر فانی ہے۔ شراب کا دیا جانا اور آواگون وغیرہ کا ذکر خالصتاً ہندوستانی عقائد کا ترجمان ہے۔ قدیم ہندوستانی سماج میں سوئمبر کی رسم بھی مذہبی حیثیت رکھتی تھی اسی طرح اردو شاعری میں بھی سوئمبر کا اکثر جگہ ذکر کیا گیا ہے۔ اور یہ سب چیزیں ہمیں نسیم کی "گلزارِ نسیم" میں ملتی ہیں۔

نواب مرزا شوق کی "زہرِ عشق" اپنے دور کی معاشرت کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہے۔ اس میں شاعر نے ہندوستانی معاشرے کو جہاں محبت جرم کے مترادف ہے پیش کیا ہے۔ اس کے علاوہ اس مثنوی میں عورتوں کی زبان کو بڑی روانی اور خوبی سے نظم

کی ترقی یافتہ بین الاقوامی معاشرت کی بنیادی اقدار سے ہے۔ جیسے آج کے دور میں کوئی ریل، ریڈیو، ٹیلی ویژن کا ذکر کرتا تو ہر چند کہ یہ چیزیں مغرب کی دین ہیں لیکن اس کے ساتھ ساتھ بین الاقوامی معاشرت کا بھی جزو بن چکی ہیں۔

جیسا کہ اشارہ کیا جا چکا ہے کہ معاشرت میں تبدیلی ناگزیر ہے۔ اسی طرح ہندوستانی معاشرت مختلف ادوار میں مختلف رہی ہے۔ اور مختلف رنگ و آہنگ سے ہوکر نکلی ہے لیکن اگر اس بات کا تجزیہ کیا جائے کہ وہ چند خاص چیزیں کیا ہیں جو ہر دور میں یکساں رہی ہیں تو اس پر ڈاکٹر عابد حسین نے اپنی کتاب "قومی تہذیب کا مسئلہ" میں روشنی ڈالی ہے:

> "وہ فضا جس میں ہندوستانی ذہن نشو و نما پاتا ہے اس کی سب سے
> بڑی خصوصیتیں دو ہیں ایک یہ کہ اس کے اندر قوت فکر اور سب
> قوتوں پر غالب ہے دوسری یہ کہ وہ ہمیشہ کثرت میں وحدت کو
> دیکھنے اور سمجھنے کی طرف مائل رہتا ہے۔"
> "اپنے فکری رجحان کی وجہ سے وہ سب سے بڑی اخلاقی قدر
> معرفت حقیقت کو سمجھتا ہے اور عملی اقدار کو ان سے کم درجے پر
> رکھتا ہے۔"

یہاں یہ بات پیش نظر رکھنی چاہیئے کہ ہندوستان ایک زراعتی ملک ہے۔ اور عوام کی معیشت کا دار و مدار زیادہ تر زراعت پر ہے۔ اس زراعتی نظام کی وجہ سے چند خصوصیات یا اقدار ہندوستانی ذہن کا ایک حصہ بن گئی ہیں جس میں انفرادیت کو ایک نمایاں مقام حاصل ہے۔ کیونکہ کسان انفرادی طور پر اپنے اپنے کھیتوں میں مصروف عمل رہتے ہیں۔ ڈاکٹر ذاکر حسین کے الفاظ میں:

> "لامرکزیت کی طرف رجحان پیدا ہونا لازم ہے۔"

چونکہ زرعی نظام کے تحت انسان انفرادیت پسند ہو جاتا ہے۔ اس لئے اس کی توجہ روحانیت کی طرف مرکوز ہو جاتی ہے۔ وہ زیادہ تر اپنے بارے میں سوچتا ہے۔ گاؤں کا پرسکون ماحول بھی اس کو روحانیت کی طرف متوجہ کرنے میں بڑا حصہ لیتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ کسان کو چونکہ نسبتاً زیادہ وقت ملتا ہے اس لئے بھی عام طور سے وہ روحانیت کی طرف زیادہ مائل ہوتا ہے۔

جب انسان کے اندر روحانیت کا جذبہ پیدا ہو جاتا ہے تو فطری طور پر جذباتیت کا ابھرنا لازمی ہے۔ وہ چیزوں کے بارے میں ٹھنڈے دل و دماغ سے نہیں بلکہ جوش و جذبے کے ساتھ سوچتا ہے اور اس کے ساتھ ساتھ وہ بات کی اچھائی اور برائی کو نظر انداز کر دیتا ہے۔

یہ سب چیزیں ہمارے رسم و رواج، رہن سہن، میلوں ٹھیلوں، آداب زندگی وغیرہ پر اثر انداز ہوتی رہیں، جن کی جلوہ گری اردو شاعری میں قدم قدم پر نظر آتی ہے۔ اردو شاعری مختلف اصناف سے عبارت ہے جس میں غزل، قصیدہ، مثنوی، مرثیہ، ریختی، واسوخت، شہر آشوب، قطعہ، رباعی اور نظم سبھی شامل ہیں۔

نسرین سلطان

# ہندوستانی تہذیب و معاشرت اور اردو مثنوی

تہذیب و معاشرت کے دو پہلو ہوتے ہیں ایک مادی اور دوسرا علمی۔ بالعموم ہم جس پہلو پر بحث کرتے ہیں وہ مادی ہوتا ہے جس میں فن تعمیر، فن مصوری، بت تراشی، ادب اور اس کے ساتھ ہی رہن سہن، لباس، وضع قطع اور آداب معاشرت سبھی کچھ شامل ہوتا ہے۔ علمی پہلو اسی تہذیب کے عقائد، تصورات اور توہمات سے متعلق ہوتا ہے اور اگر دیکھا جائے تو کسی تہذیب کا مادی پہلو جہاں تاریخی، جغرافیائی اور اقتصادی حالت سے متاثر ہوتا ہے وہاں اس کے ظاہری پہلو کو مخصوص رنگ و آہنگ عطا کرنے میں بنیادی عقائد و تصورات کو اساسی اہمیت حاصل ہوتی ہے۔ یہ وہ عناصر ہیں جو دنیا کی ہر معاشرت میں اپنی اپنی نوعیت کے مطابق ہوتے ہیں۔

ہندوستانی معاشرت کے متعلق کہا جاسکتا ہے کہ دراصل ہندوستان کی معاشرت مختلف ادوار میں مختلف رہی ہے اور اس میں مختلف معاشرتوں کا امتزاج ملتا ہے۔ یہ امتزاج ہماری گفتگو، پوشاک، خوراک، تقاریب، رسوم، آداب مجلس سبھی میں نمایاں ہے۔ جس دور کا ذکر ہم اردو ادب خاص طور پر مثنوی کے سلسلے میں کریں گے اس دور میں ہندوستانی معاشرت یعنی قدیم ہندو معاشرت ایرانی معاشرت کے ملاپ سے ایک نیا رخ اختیار کر رہی تھی اور یہ عمل ۱۸۵۷ء تک قائم رہا۔ چونکہ قدیم ہندوستانی معاشرت اور قدیم ایرانی معاشرت بنیادی طور پر آریائی عناصر سے عبارت تھی اس لئے دونوں میں روحانی اشتراک اور مماثلت پائی جاتی ہے۔

ہر معاشرے کی ابتدار روایت سے ہوتی ہے۔ اور ہر معاشرے کو اپنے ماضی سے وراثت کا ذخیرہ ملتا ہے۔ چنانچہ اردو ادب کو بھی اپنے معاشرے سے وراثت کا خزانہ ملا اور یہ خزانہ ہند آریائی اور ایرانی روایات سے مملو تھا۔ مجموعی طور پر اردو شاعری خانقاہ، بازار اور دربار سے عبارت ہے اور تینوں عناصر میں ہندوستانی معاشرت کی بھرپور عکاسی ملتی ہے۔ چاہے وہ شاعری خانقاہی ہو یا بازاری اور درباری۔ ہم کو ہر جگہ ہندوستان نظر آئے گا۔

ہم صرف ہندوستان کی قدیم مقامی معاشرت ہی کو ہندوستانی معاشرت سے تعبیر نہیں کرسکتے کیونکہ معاشرت کوئی ساکت و جامد چیز نہیں ہے بلکہ وہ متحرک ہے اور دنیا کے ہر معاشرے کی طرح وہ بھی بین الاقوامی معاشرت سے متاثر ہوتی رہتی ہے۔ اس لئے جب ہم ہندوستانی معاشرت کا ذکر کریں گے تو ہماری مراد ہندوستانی معاشرت اور اس دور

کا ایک راستہ۔ اگرچہ مذاہب کے ماننے والوں نے اپنے اپنے راستے مختلف متعین کر لئے حالانکہ بیشتر مذاہب کا مقصد ایک ہی تھا یعنی منزل انسانیت تک پہنچنا۔ لیکن لوگ مذہب کے اصل مقصد کو فراموش کر بیٹھے اور صرف ظاہری عمل اور متعلقہ رسوم و قیود ہی کو مذہب کا نام دے دیا

انسان کبھی اپنی ایک حالت پر قانع نہیں رہتا بلکہ ہمیشہ بہتر سے بہتر حالات پیدا کرنے کی کوشش میں رہتا ہے اس طرح انسان نے ارتقائی منازل طے کیں اور جو کچھ اس نے حاصل کیا موجودہ دور سے ظاہر ہے۔ انسان بے شمار اختراعات اور اصلاحات کر چکا ہے۔ جن سے روزمرہ کی زندگی میں مستفید ہوتا ہے۔ لیکن افسوس، انسان اپنی زندگی کے سب سے اہم اور پیچیدہ مسئلے کا حل تلاش نہ کر سکا۔ یعنی مذہبی افکار میں عملی طور سے وسیع النظر نہیں ہو سکا۔ آج کے دور میں خصوصاً ہندوستان میں مذہبی فرقہ واریت اور تعصب میں خطرناک حد تک شدت ہو گئی ہے جو اس سے قبل کبھی نہ تھی۔ مذہب کے نام پر انسانیت سوز تشدد اختیار کیا جاتا ہے۔ معمولی باتوں پر کشت و خون کا بازار گرم کیا جاتا ہے۔ ہزاروں بے قصور انسانوں کو زندگی سے محروم کر دیا جاتا ہے۔ ان معصوم اور کمسن بچوں کو ان کے والدین کے سامنے وحشیانہ طریقوں سے ایذائیں دے کر مارا جاتا ہے جو یہ بھی نہیں جانتے کہ وہ کس مذہب سے تعلق رکھتے ہیں اور "مذہب" کا مفہوم کیا ہے اس طرح آج کے ترقی یافتہ انسان اور اپنے مذہب کے متوالے اپنے مذہبی جوش کا اظہار اور مذہبی جذبے کی تسکین کرتے ہیں۔ لیکن ان کا یہ طرز عمل انھیں ترقی کی راہ پر گامزن کرنے کی بجائے تنزل کی عمیق پستیوں میں گرانے والا ہے۔ اور اب ضرورت ہے کہ سماج کو اس تباہی سے بچانے کے لئے ٹھوس اور منصفانہ طرز عمل اختیار کیا جائے۔ کیا اس کے لئے پھر کسی عیسیٰ، گوتم، نانک، مہاویر، یا محمدؐ کو دنیا میں آکر پھر سے اپنی تعلیمات و ہدایات کو دہرانا پڑے گا؟ کیا لوگ ان کے بتائے ہوئے فرائض بھلا چکے ہیں؟ کیا انسانوں میں اپنے فرائض کا احساس، مذہب کے اصل مقصد کو سمجھنے کا شعور اور مبلغین کی پاکیزہ تعلیمات و ہدایات پر صحیح عمل کرنے کی صلاحیت ختم ہو سکتی ہے؟ نہیں، ہر انسان اپنے مذہب پر تب ہی قائم رہ سکتا ہے کہ جب وہ تعلیمات و ہدایات پر صحیح عمل کرے اور نہ صرف اپنے مذہب کی بلکہ دوسرے تمام مذاہب کی بھی تقدیس و تکریم کرے۔ اور ایسا طریق اختیار کرنے کے بعد ہی ایک آدمی حقیقی معنوں میں انسان بن سکے گا اور اس کا حقیقی مذہب انسانیت ہوگا اور وہ انسان حقیقی شخصیت کا مالک ہوگا کیونکہ مذہب انسانیت تمام مذاہب سے عظیم ترین ہے۔

مذہب کی ضرورت ہر دور میں محسوس کی گئی ہے کسی بھی دور میں انسان مذہب سے آزاد نہیں رہ سکا۔ جب آدمی درختوں اور غاروں میں رہتا تھا اور اس کے پاس اپنے بچاؤ اور حفاظت کے لئے کوئی انتظام نہ تھا، تب بھی انسان کو اس بات کا شعور پیدا ہوا کہ وہ اپنی موجودہ حالت کو بہتر سے بہتر ضابطہ اور اصول کے تحت سنوارے۔ حیات و بقا کی جدوجہد نے اس کو مصائب کا مقابلہ کرنے اور بہتر سے بہتر حالت میں رہنے کے لئے اکسایا۔ تو یہی شوقِ تجسس تحقیق کا باعث بنا۔ اور تحقیق سے حاصل کردہ مشاہدات و تجربات کو اس نے اپنے ذہن میں سمیٹ لیا اور اس سے اپنی تہذیب کو آراستہ کرنے کی کوشش کی۔ اس نے اپنے گردوپیش کے ماحول کا تحقیقی جائزہ لینا شروع کیا۔ مخلوق کو دیکھ کر اس کے خالق کا خیال آیا۔ آفتاب کی ظلمت شکن اور حیات بخش روشنی کو دیکھ کر وہ اس کے آگے سربسجود ہو گیا۔ چاند کی جانفزا چاندنی سے متاثر ہو کر اس کو اپنا خدا مان لیا۔ بجلی اور آندھی سے خوفزدہ ہو کر اس کا بھی عبادت گذار بن گیا اور اپنے خیال کے موافق بت تراش لئے، مندر بنالئے اور انھیں سے اپنی ضروریات وخواہشات پوری ہونے کی توقع کرنے لگا۔ ان کی خوشنودی حاصل کرنے کے لئے چڑھاوے چڑھانے شروع کر دیئے۔ ابتداءً ان دیکھے خدا کا تصور ذہن میں آنا مشکل تھا اس لئے مختلف عناصر، اشجار اور بزرگوں کی پرستش کو تسکینِ قلب کا ذریعہ سمجھ لیا۔ اس طرح مختلف قبائل کے مختلف دیوتا بن گئے۔ اور زمانہ گذرنے کے ساتھ ساتھ اس طرح مختلف مذاہب وجود میں آگئے۔ ان مذاہب کے عقائد اور راستے اگرچہ جدا تھے لیکن منزل مقصود ایک ہی تھی یعنی بہتر سے بہتر حالت، نیکی اور سچائی کی تبلیغ، اخلاق، پاکیزگی، حق وصداقت، رواداری اور مساوات کی تعلیم، سادگی، بزرگوں کا احترام اور فرمانبرداری، دوستوں سے خلوص، دشمنوں سے بھی بھلائی کا برتاؤ اور بری باتوں سے بچنے کا درس۔

لفظ "مذہب" میں اگرچہ معنوی وسعت ہے لیکن بدقسمتی سے عملی اعتبار سے ہم اس کی وسعت محدود ہوتے ہوئے دیکھتے ہیں۔ کیونکہ امتداد زمانہ کے ساتھ اس کا تعلق کسی ایک فرقے یا جماعت سے ہی ہو کر رہ جاتا ہے۔ ہر مذہب کا مقصد اگرچہ آدمی میں انسانیت کی صفات اجاگر کرنا ہے لیکن طرز عمل میں فرق ہونے سے آدمی کے افکار بھی جدا ہو جاتے ہیں۔ اس طرح مختلف عقائد مختلف مذاہب کی شکل میں آجاتے ہیں اور ہر مذہب کے افراد صرف اپنے مذہب کی صفات پر نظر رکھتے ہیں اور دوسرے مذاہب کی خوبیوں تک ان کی نظر نہیں پہنچ پاتی۔ درحقیقت مذہب فرد اور معاشرہ کے لئے ایک ضابطہ ہے۔ مذہب ان حقوق وفرائض کا درس دیتا ہے جو ایک فرد کے اس کے معاشرے پر اور معاشرہ کے ایک فرد پر ہیں لیکن مختلف مذاہب کے ماننے والوں نے مذہب کا رنگ ہی دوسرا کر دیا۔ انھوں نے اپنے مفادات کے پیشِ نظر خود ساختہ اصولوں کو مذہب میں شامل کر دیا۔ خدا اور اس کا تصور اپنے مفاد کے مطابق ڈھال لیا۔ اس طرح تنگ نظری، تعصب اور مذہبی فرقہ واریت کی ناقابلِ عبور فصیل کھڑی ہو گئی۔ اور ایک مذہب وملت کے افراد کی دوسرے مذاہب کے اوصاف اور عقائد سے ناآشنائی بڑھتی گئی۔ لیکن انسان کی جستجوئے حق وصداقت کی فطرت نے ان غیربنیادی حدبندیوں کو مسمار کر دیا اور کھلی فضا میں حق وصداقت کی تلاش اور برسہابرس کے تجربات کی سرگرمیوں کے بعد اس نے گوہرِ مقصود پالیا کہ دراصل انسان کا فطری مذہب انسانیت ہے۔ دوسرے مذاہب، مذہب انسانیت کی تکمیل کا ذریعہ ہیں۔ انسان کی اصل منزل انسانیت ہے اور مذہب منزل تک پہنچنے

رشیدہ بانو

# مذہب اور انسانیت

دردِ دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو
ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کروبیاں

لفظ "انسانیت" بظاہر عام فہم ہے لیکن اس میں معنوی اعتبار سے بے انتہا وسعت ہے۔ اس ایک لفظ میں محبت،
ہدردی، صداقت، شرافت، شجاعت، ایثار اور انصاف و حق پرستی کے مفاہیم پوشیدہ ہیں۔ انسانیت کا مطلب
ے آدمی کا انسان ہونا اور انسان ہونے سے مطلب ہے کہ آدمی میں وہ صفات ہوں جو اس کو دوسرے حیوانات
ے ممیز و ممتاز کریں۔ درحقیقت انسانیت دردِ دل سے عبارت ہے یعنی انسان اپنے دل میں دوسروں کے لئے نیکی
ے جذبات رکھے، دوسروں کی ذات کو اپنی ذات کے برابر سمجھے اور حتی الامکان بنی نوعِ انسان کی خدمت کرے۔
نسانیت کا تعلق صرف نوعِ انسانی سے ہے۔ خدا کی پیدا کردہ تمام مخلوق میں آدم و حوّا اور ان کی اولاد کو اشرف المخلوقات
ا عظیم ترین اعزاز جس بنیاد پر حاصل ہوا وہ ہے "انسانیت"۔ یہی وہ صفت ہے جو انسان کو تمام مخلوق سے ارفع و اعلیٰ
اتی ہے۔ دردِ دل ہی وہ دولت ہے جو صرف انسان کو خالقِ اکبر کی طرف سے ودیعت کی گئی ہے۔

انسانیت کا دامن بہت وسیع ہے۔ اس میں رنگ و نسل، مذہب، رتبہ اور مال و منال وغیرہ کی غیر فطری بنیادوں
ی قسم کی تفریق روا نہیں رکھی جا سکتی۔ ایک وسیع النظر شخص جو کہ اپنی شخصیت میں انسانیت کا بے بہا جوہر رکھتا ہے،
ں کی نظر میں ذات، درجات، رنگ اور نسل کی تفریق کوئی اہمیت نہیں رکھتی۔ اس کے دل میں ہر ذات اور نسل کے
راد کے لئے یکساں جذبۂ ہمدردی اور احترام ہوتا ہے۔ وہ دوسروں کے مذاہب اور عقائد کی تحقیر نہیں کرتا۔ اس
، لئے ہر مذہب اور ہر عقیدہ اتنا ہی مقدس ہوتا ہے جتنا کہ خود اس کا مذہب۔ اس کا دل تعصب سے پاک ہوتا
،۔ کیونکہ وہ جانتا ہے کہ جب انسان اپنا سفرِ حیات ختم کرے گا تب کوئی ہندو، سکھ، مسلم، عیسائی اور پارسی نہیں
ہے گا۔ بلکہ صرف انسانی پاک روحیں ہوں گی۔ ان میں کوئی رنگ و نسل کی تفریق میں مبتلا نہیں ہوگا۔ کیونکہ انسان
مل مذہب "انسانیت" ہے اور مذہب انسانیت شیخ و برہمن، یہودی و نصرانی سب کا یکساں احترام کرنے
سب کی ہدایات کو سمجھنے اور ان پر صحیح عمل کرنے کا درس دیتا ہے۔

ممنونِ کرم ہیں مگر کچھ "یارانِ خوش انفاس" نے صرف وعدوں پر ہی اکتفا کیا اور ہمیں افسوس ہے کہ ان کے خیالات سے مستفیذ ہونے کا موقعہ نہ مل سکا۔

تہذیب کی یہ پیش کش آپ سب احباب کی نیک خواہشات اور تعاون کا نتیجہ ہے۔ مجھے اپنی کم مائیگی اور کوتاہی کا پورا احساس رہا ہے۔ امید ہے کہ اشتراکِ باہمی سے ہم تہذیب کو اس کے شایانِ شان بنانے میں جلد کامیاب ہوں گے۔

محمد اکرم قریشی

مدیر

# "زرّیں کرن"

تہذیب کا نیا شمارہ پیش خدمت ہے۔ اس سال ہم نے جامعہ کا جشنِ زریں منایا ہے یہ اس جشن کے تحفے کی حیثیت رکھتا ہے۔ آج جامعہ کی پچاس سال کی ترقی پر ہم نظر ڈالتے ہیں تو ماضی کے دھندلکوں میں صبر آزمائش، محنت و جانفشانی اور خلوص و محبت کی ایک داستان ہمارے سامنے آجاتی ہے اور ہمارا سر احترام سے جھک جاتا ہے ہم خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں ان مقدس ہستیوں کو جنھوں نے جامعہ کے حسین تصور کو حقیقت کا جامہ پہنایا اور پھر اسے زمانے کے سرد و گرم سے بچائے رکھا جنھوں نے جامعہ کو وہ استحکام بخشا جس کی بدولت وہ آج نہ صرف قائم ہے بلکہ تعلیمی دنیا میں اپنا ایک مقام رکھتی ہے۔ ۱۹۲۰ء سے لیکر ۱۹۷۰ء تک کا یہ پچاس سالہ دور جامعہ کی تاریخ کا وہ زریں باب ہے جسے تنگ نظری اور عصبیت کے دھندلکے بھی ماند نہ کر سکے۔ بدیسی راج کے دور میں جامعہ نے قومی تعلیم کی مشعل کو خونِ جگر سے تابناک بنایا اور آزاد ہندستان میں وہ آج تعلیمی آزادی اور قومی رواداری کی ایک روشن مثال ہے۔ وہ ایک ایسا اقلیتی تعلیمی ادارہ ہے جس سے سچی ہندوستانی تہذیب کو تقویت پہنچی ہے۔ گاندھی جی کے حسین خوابوں کا پرتو یہاں نظر آتا ہے۔ حکیم اجمل خاں اور ڈاکٹر مختار احمد انصاری کی مسیحائی کی یادگار وہ ہے۔ مولانا محمد علی کے قول "خداپرستی، ملت پروری، وطن دوستی" کی پیروی یہاں پائی جاتی ہے۔ شیخ الہند مولانا محمود الحسن کی دعائیں اس کے ساتھ ہیں۔ جذبۂ خلوص و ایثار کی علامت وہ ہے اور وہی ہماری مادرِ علمی ہے۔ ہم خوش نصیب ہیں کہ یہ سعادت ہمیں حاصل ہے۔ خدا ہمیں توفیق عطا فرمائے کہ ہم ان صفات کو اپنے اندر پیدا کرنے میں کامیاب ہوں جن سے جامعہ عبارت ہے۔ ہمیں جامعہ کا جشن زریں منانے کا فخر حاصل ہوا ہے۔ اس تقریبِ سعید کی دلی مبارک باد قبول فرمائیے۔

تہذیب کے اس شمارے میں آپ کو مختلف موضوعات پر مضامین کا ایک حسین امتزاج ملے گا۔ ہم نے کوشش کی ہے کہ آپ کے ذوقِ سلیم کی تسکین ہو سکے۔ ہمیں احساس ہے کہ ہم جو کچھ چاہتے تھے وہ نہیں کر سکے ہیں۔ اس سلسلے میں ہمیں شکوۂ کوتاہیٔ داماں ہی نہیں ہے بلکہ کچھ "شکوۂ بے وفائیٔ یاراں" بھی ہے۔ جن احباب نے ہمیں اپنے رشحاتِ قلم سے نوازا ہے ہم ان کے بے حد

# فہرست مضامین



---


اس رسالہ کا سرورق ہمارے استاد جناب رام چندرن صاحب نے بنایا ہے ہم ان کے شکرگزار ہیں ۔

ـــــــــ مدیر

(جامعہ کے اعلیٰ تعلیمی اداروں کے طالب علموں کا رسالہ)

دوسرا شمارہ ۱۹۷۰-۷۱ء

سرپرست

پروفیسر محمد مجیب (شیخ الجامعہ)



مجلسِ ادارت

عبدالواحد انصاری (متعلم شعبہ انجینیرنگ۔ سال آخر) محمد اکرم فرشوری (متعلم بی۔ اے آنرز۔ سال آخر)

راجندر پرشاد راہی (متعلم بی۔ اے آنرز۔ سوشل ورک سال آخر) وجے کمار (متعلم بی۔ ایڈ)

مشیرِ رسالہ

جناب عبداللہ ولی بخش قادری (لکچرر، استادوں کا مدرسہ، جامعہ ملیہ اسلامیہ)

جامعہ ملیہ اسلامیہ، جامعہ نگر، نئی دہلی ۲۵

# 'तहज़ीब'

( जामिआ की उच्च शिक्षा संस्थाओं के विद्यार्थियों की पत्रिका )

प्रथम अंक — ( १९६८—६९ )

*संरक्षक*

प्रो० मुहम्मद मुजीब ( शेख-उल-जामिआ )

*सम्पादक मण्डल*

(१) अनूप सिंह — ( बी० एड० )

(२) अबदुल वाहिद अनसारी — ( सिविल इंजीनियरिंग द्वितीय वर्ष )

(३) एम० वाई० रानी -- (बी० ए० आनर्स स्कूल आफ सोशल वर्कस द्वितीय वर्ष)

(४) शबी अहमद — ( बी० ए० तृतीय वर्ष )

*परामर्शदाता*

श्री अब्दुल्लाह वली बख्श कादरी—( लैक्चरार-टीचर्स कालिज ) जामिआ मिल्लिया इस्लामिया


**जामिआ मिल्लिया इस्लामिया**

जामिया नगर, नई दिल्ली - २५

# विषय-सूची

# निवेदन

प्रस्तुत संग्रह "तहज़ीब" में कुछ अनाड़ी, झिझके हुए और व्यस्त हृदयों के उद्गार है, अन्य
र्सिटी मैंगजीनों की तरह शायद इसमे सस्था का गुण-गान, और कार्य कलापो का बखान कम और
कम होगा, हमारी प्रथम चेष्टा यही रही है कि लोगों के मन से झिझक दूर करके, उनको मौलिक
ाएँ करने की ओर प्रेरित किया जाए, जिससे अवकाश मिलने पर वह भविष्य मे एक अच्छे कलाकार
ो सके।

जैसा कि आप को आश्चर्य हो रहा होगा, हमारी मैंगजीन का नाम 'तहज़ीव' है, परन्तु यदि हम
ार करे तो पायेंगे कि किसी विश्वविद्यालय या शिक्षा सस्था का प्रथम उद्देश्य आदमी को इन्सान बनाना
ोता है, और आदमी और इन्सान मे अन्तर होता है केवल तहजीव या सभ्यता का।

"शिक्षा देना, डिग्रया बांटना किसी यूनीवर्सिटी के साधन होते हैं, इस साध्य की प्राप्ति के लिये"?

आज के युग मे विशेषतया छात्रो को सभ्यता से परिचित कराने की कितनी अधिक आवश्यकता
यह किसी से ढकी छुपी बात नही, और इस महान कार्य के लिये सबसे उत्तम साधन है, 'हमारा
ऱ्य'।

साहित्य और सभ्यता मे चोली दामन का साथ होता है, क्योकि साहित्य समाज का दर्पण होता
और समाज के आचार विचार, रख रखाव, रहन-सहन आदि का नाम ही तो सभ्यता होता है, पर
यहां बडा जटिल हो जाता है कि भारत जैसे देश मे जहा हर दस मील के पश्चात् भाषा, रहन सहन,
ावा बदल जाता है, हम किसे सभ्यता कहेगे, मेरे विचार मे सभ्यता एक अविरोधी वस्तु है, अतएव
क के उन सुकृत्यों एव सुविचारो को ही सभ्यता कहेगे जो अविरोधी हो, और हम देखेगे कि यह
ाथ साहित्य एव कलात्मक क्षेत्र मे ही समाप्त होता है। अत साहित्य सभ्यता की कसौटी ही नही
का पूरक भी होता है।

और फिर 'जामिआ' जो गगा जमनी तहजीव का गहवारा समझा जाता है, जहा प्रत्येक धर्म, जाति,
ा, विचार का समान आदर किया जाता है' जैसी सस्था की मैंगजीन का नाम 'तहज़ीव' न होता तो
होता ?

रचनात्मक कार्य अर्थात् कहानी, कविता, नाटक की ओर प्रेरित करने के साथ ही पाठकों का
य व्यर्थ नष्ट नही किया गया है, और मैंगजीन को उपयोगी बनाने का विचार सदैव बनाये रखा है।

न जाने क्यों? मैंगजीन मे कविताओं की अधिकता हो गयी है, नयी पीढ़ी कविता की ओर अधिक
सर दिखायी देती है, शायद आधुनिक कविता की सरलता के कारण।

मैगजीन छपने से पहले ही 'गालिब शताब्दी' मनाई जा चुकी होगी, हम भी भारत के इस गौरव को श्रद्धांजलि अर्पित करते हैं।

अन्त में परामर्श दाताओं का धन्यवाद अदा करूँगा, और अपने उन साथियो से क्षमा, जिनके लेख रचनाएं सम्मिलित न कर सका।

हमारा पहला प्रयत्न कहा तक सफल है, इसका निर्णय आप स्वय करेंगे।

—शबी अहमद, सम्पादक

---

# विहान

(के० पी० विद्यार्थी)

ध्वस अब न शेष रे !
रात्रि विगत वेष रे !!

नव विहान की विभा ;
अनन्त व्योम की लुभा,
उतर रही है मन्थरा ;
समष्टि हित वसुन्धरा ,

गीत नव्य गाओ रे !
चेतना जगाओ रे !!

विहग गान गा रहे ;
समस्त जग जगा रहे ;
भोर की विभावरी ,
सवर्णमय प्रभा भरी ,

प्रीति को बढ़ाओ रे !
अब न द्वेष लाओ रे !!

---

# दिल्ली सल्तनत में राजतन्त्र का सिद्धांत

राजेन्द्र कुमार

दिल्ली सल्तनत मे राजतन्त्र के सिद्धात के विषय मे विचार करने मे पूर्व मुस्लिम राजतन्त्र के सिद्धात पर विचार कर लेना अनिवार्य है। मुस्लिम राजतन्त्र के सिद्धान मे सम्प्रभुता अविभाज्य है। मुस्लिम कानून मे एक ईमाम की व्यवस्था है। ईमाम मुस्लिम साम्राज्य का प्रधान होता था। उस के पास सैनिक और नागरिक अधिकार होते थे। विशाल शक्तियो के साथ साथ उस पर शरीयत के अनुसार चलने की पाबन्दी भी थी। ईमाम अथवा खलीफा मुस्लिम जनता की इच्छा से राज्य करता था। खलीफा धर्म-प्रचार सस्था का प्रधान होता था।

दिल्ली सल्तनत का सर्वप्रथम सुल्तान कुतुबुद्दीन ऐबक को कहा गया है। यह लाहौर से भारत मे शासन करने का एक प्रकार का प्रमाण-पत्र लेकर भागा था। वह इतना शक्तिशाली था कि स्वय को सुल्तान घोषित कर सके, परन्तु गुलाम होने के कारण मुस्लिम कानून के अनुसार अयोग्य था। इस की सम्प्रभुता को मान्यता मिली इस के सन्तोषजनक प्रमाण प्राप्त नही है।

कुतुबुद्दीन का महत्व इस लिए है कि उसने मुस्लिम शक्ति का भारत मे प्रसार करने मे सहायता की और गजनी की वरिष्टता से अलग किया। इस प्रकार दिल्ली सल्तनत बाह्य हस्तक्षेप से स्वतन्त्र हो गई।

साधारणत दिल्ली सल्तनत मे सम्प्रभुता के सिद्धात का इतिहास ईल्तुतमिश से शुरू माना जाता है। कुतुबुद्दीन के पश्चात उस का पुत्र आराम शाह सम्प्रभु बनने मे असफल रहा। उच्चाधिकारियो ने बदाऊ के गवर्नर ईल्तुतमिश को बुलाया और राजपद पर आसीन किया।

ईल्तुतमिश की सम्प्रभुता तीन बातो पर आधारित है। प्रथमत वह अधिकारियों द्वारा चुना गया था। द्वित्तीयत उसे विजये प्राप्त करने का अधिकार प्राप्त था। तृतीयत उसे बगदाद के खलीफा से मान्यता प्राप्त थी। इस तथ्य से दिल्ली सल्तनत मे खिलाफत विचार को बल मिला इस से भारतीय सीमा से बाहर खलीफा की अन्तिम सम्प्रदाय को वैधिक मान्यता प्राप्त हुई।

ईल्तुतमिश राजतन्त्र को सदा के लिए अपने परिवार में रखना चाहता था इसलिए उसने अपने अयोग्य पुत्र के स्थान पर अपनी पुत्री रजिया को अपने जीवनकाल मे ही अपना उत्तराधिकारी बनाया।

ऐक स्त्री द्वारा राज्य किया जाना मुस्लिम सम्प्रभुता के सिद्धात के विरुद्ध था। तुर्क एक स्त्री के द्वारा शासन किए जाने के पक्ष मे नही थे। परन्तु बाद में सैनिक तथा धर्माधिकारियों ने उसे गद्दी पर

बिठाया। उसने साढ़े तीन वर्ष राज्य किया। इस के पदासीन होने का महत्व यह है कि तथाकथित गुलामों में पहली बार उमरा की मर्जी से ईल्तुतमिश के वशज को शासन करने का अधिकार मिला। तुर्कों के कानूनो मे उसे मान्यता प्राप्त थी परन्तु दिल्ली सल्तनत में प्रथम बार ऐसा हुआ। उसके बाद मन्त्री और सैनिक अधिकारी तो बदलते रहे परन्तु ईल्तुतमिश के वशज उत्तराधिकार प्राप्त कर शासन करते रहे।

रजिया के उत्तराधिकारी आयोग्य शासक थे। उमरा और उनके बीच सत्ता प्राप्ति के लिए सघर्ष चलता रहा। कुछ समय के लिए प्रणाली चली, तीन अधिकारियों ने मिल कर एक संघ बनाया। (प्रधान मन्त्री, मुस्तैफी, नायब) इस सघ ने शासक बहराम शाह की शक्ति कम कर दी। बहरामशाह ने इस सघ को समाप्त करने के लिए उन्हे मरवाने का षडयन्त्र रचा। इस में वह नायब को मरवाने में सफल रहा, प्रधान मन्त्री बाल बाल बच गया। उस के बाद बहराम शाह को कैद कर लिया गया और फिर मरवा दिया गया। उमरा ने अलाउद्दीन मसउद शाह को गद्दी पर बिठाया फिर उसे भी हटा कर नासीरुद्दीन महमूद को गद्दी पर बिठाया था। नासीरुद्दीन धार्मिक प्रवृत्ति का व्यक्ति था। वह धर्म कार्यों में लगा रहा और उस का मन्त्री बलबन सत्ता का उपयोग करता रहा। नासीरुद्दीन के कोई संतान नही थी। बलबन ने अपने मन्त्री पद के प्रभाव से लाभ उठा कर सत्ता अपने हाथ में ले ली।

इस समय तक दिल्ली सल्तनत का वैभव फीका पड़ गया था। उमरा वर्ग स्वतन्त्र शक्ति का प्रयोग करने मे अभ्यस्त हो गया था। बलबन इन समस्याओं के समाधान के लिए राजसिंहासन को वैभव शाली और प्रभावशाली स्थान देना चाहता था।

उस ने राजसिंहासन को वैभव प्रदान करने के उद्देश्य से सुलतान को खुदा का साया और खुदा का पादरी कहा। उस का विचार था कि सुलतान का सम्बन्ध सीधा खुदा से है और वह केवल खुदा के प्रति ही उत्तरदायी है। उस ने स्वय को 'जिल्लाह' की उपाधि से विभूषित किया। इस से राजपद का महत्व बढ़ गया।

बलबन ने रक्त और लौह की नीति अपनाई। उस ने प्रमुख पदों पर उच्च परिवार के लोगों को ही नियुक्त किया। निम्न परिवार से सम्बधित अधिकारियो को पदच्युत किया। बलवन ने उमरा की शक्ति को दबाने के लिए सभी उचित अनुचित कार्य किए। उन व्यक्तियों को हटाया जो निरकुश राजतन्त्र में धक्का की स्थापना करने में बाधक थे।

बलबन का योग्य बेटा मुहम्मद मुगलो से लड़ाई में मारा गया था। बलबन ने अपनी मृत्यु से तीन दिन पहले शहजादे मुहम्मद के बेटे खुसरो को गद्दी का उत्तराधिकारी बनाया। बलबन की मौत के बाद उस का नायब उमरा के सहयोग से बुगरा खा के बेटे कैकबाद को गद्दी पर बिठाना चाहता था, खुसरो को मार दिया गया और कैकबाद को गद्दी पर बिठाया गया।

कैकबाद के चुनाव से एक नया सिद्धात सामने आया। बाप के जीवन काल में ही तुर्की अमीरों ने बेटे को शासक बना दिया। इस से पता चलता है कि तुर्की अमीरों में सफल शासक के परिवार के प्रति आदर होता परन्तु वह उत्तराधिकारी नियुक्त करने में स्वतन्त्र थे।

कैकबाद के बाद उस के बेटे कैकोस उस की गद्दी पर बिठाया गया उस की आयु तीन वर्ष थी। दिल्ली सल्तनत के इतिहास में प्रथम बार सरक्षक का प्रश्न उठा, तीन माह तक जलालुद्दीन कैकोस के नाम पर सत्ता का प्रयोग करता रहा। फिर जलालुउदीन के बेटे के नेतृत्व मे फौज ने कैकोस को दिल्ली से बाहर पहुचा दिया। इस कृत्य का विरोध हुआ परन्तु शक्ति के द्वारा समाप्त कर दिया गया।

जलालुद्दीन उदार स्वभाव का व्यक्ति था। कम से कम खून खराबा चाहता था। जलालुद्दीन का कत्ल उस के भतीजे अलाउद्दीन ने कर दिया और स्वय को सुल्तान घोषित किया।

अल्लाउद्दीन सर्व प्रथम मुस्लिम शासक था जिस ने कहा कि राज्य को रुढिवादी धर्म सस्था के निर्देशो के स्थान पर अपने हितों का अधिक ख्याल रखना चाहिए। अल्लाउद्दीन की नीति के बारे मे यहा तक कहा जाता है कि वह एक नए धर्म की स्थापना करना चाहता था। अल्लाउद्दीन ने कभी उसे गम्भीरता से नही लिया। अल्लाउद्दीन की नीति को गलत समझा गया और उसे बढा चढा कर बनाया गया है। वास्तव में अल्लाउद्दीन ने ऐसा कुछ नही किया जो कि मुस्लिम कानून के विपरीत हो।

अल्लाउद्दीन ने अपने तीन बडे पुत्रो को छोड कर पाचवर्षीय बेटे शाहाबुद्दीन को उत्तराधिकारी घोषित किया। मान्य सिद्दात और मलिक काफूर के प्रभाव के कारण उसे उत्तराधिकारी मान लिया गया। अल्लाउद्दीन की मृत्यु के ३४ दिन पश्चात मलिक काफूर को मार दिया गया और मुबारक शाह उसका नवाब बना। बाद में वह उमरा का सहयोग पा कर पूर्ण सत्ता का प्रयोग करने लगा। यह दूसरा अवसर था जब किसी नाबालिग को तख्त से हटाया गया। मुबारक शाह की चार वर्ष की शासन अवधि में कई महत्वपूर्ण बाते हुई।

मुबारक शाह पहला शासक था जिसने खिलाफत के विचार को बुरी तरह धक्का पहुचाया। उसने दिल्ली सल्तनत को खिलाफत से अलग कर दिया। वह स्वय को खलीफा और दिल्ली को दारुल खिलाफत कहने लगा। उस ने दिल्ली का पूरी सम्प्रदाय की घोषणा की जो बाहर से सम्बन्धित नही थी।

खिलजीयों ने प्रभुसत्ता का दावा नसल की उच्चता या चुनाव या खलीफा की मान्यता पर नही किया उन्होंने राजतत्र का आधार सैनिक शक्ति को बनाया। गयासुद्दीन तुगलक ने अल्लाउद्दीन के समान सैनिक प्रभुत्व की नीति अपनाई।

मुहम्मद तुगलक बलबन की तरह सुल्तान को खुदा का साया मानता था। उस ने धर्म के नैतिक कानूनो की परवाह नही की, बुद्धि के आधार पर राजनीतिक कार्यो का सचालन किया। उमरा के प्रभाव से मुक्त होने के लिए विशेषाधिकार रहित वर्ग से एक नया अधिकारी वर्ग उत्पन्न करना शुरु किया। वह जनता को सम्प्रभु की शक्ति का महत्व और उस के प्रति जनता के कर्तव्यों से अवगत कराना चाहता था। उस के लिए उस ने सिक्को को प्रचार का माध्यम बनाया।

मुहम्मद तुगलक की समस्याए उस की इच्छा के विरुद्ध उत्पन्न होती रही। वह खलीफा की अव-हेलना को प्राकृतिक कष्टों और जनता द्वारा किए गए अनादर के लिए उत्तरदायी मानता था। अपने

# مُدیر کی طرف سے

یوں تو جامعہ کے مختلف تعلیمی ادارے اپنے طور پر میگزین شائع کرتے رہے ہیں لیکن اُن کی کوئی مستقل شکل نہیں رہی ہے۔ مزید برآں ایسا کوئی رسالہ نہ تھا جس میں جامعہ کے اعلیٰ تعلیم کے اداروں کے سب طلبہ کا متحدہ طور پر ہاتھ ہوتا۔ اِدھر ہمارے اِن اداروں میں طالب علموں کے روز افزوں اضافے نے اِس ضرورت کا احساس کچھ اور بڑھا دیا۔

ہم سب کے لیے یہ انتہائی مسرت کی بات ہے کہ اب ہمیں اپنا ایک سالانہ جریدہ نکالنے کا موقع حاصل ہوا ہے۔ یہ ہم طالب علموں کا اپنا رسالہ ہے جس کے ذریعہ ہم اپنی نمائندہ نگارشات پیش کرنے کا حوصلہ رکھتے ہیں۔ اس طرح ایک طرف ہم اپنی تخلیقات سامنے لا سکیں گے اور دوسری طرف جامعہ کے نوجوان ذہن کا ایک اجمالی خاکہ بھی پیش ہو سکے گا اور اجتماعی زندگی کی تصویر بھی اُبھر سکے گی۔ یہ ہے "تہذیب" کی شانِ نزول!

ہم نے اپنے رسالے کو 'تہذیب' کہہ کر نہ صرف ایک لطیف و مسعود نام کی سعادت حاصل کی ہے بلکہ اپنے اوپر ایک ذمے داری بھی عائد کر لی ہے اور اس طور پر گویا ہمیں اپنی روایات کا اپنے آپ کو انتباہ بھی مقصود ہے۔ تعلیم ہی کا دوسرا نام تہذیب ہے۔ اس کا سرچشمہ، درس گاہیں ہیں اور مظہر، طالب علم۔ جامعہ تعلیم و تہذیب سے عبارت ہے۔ اس لیے ہمارے اوپر یہ ذمے داری اور زیادہ عائد ہوتی ہے کہ ہم اپنی زندگیوں کو اس کا سچا، اچھا اور پکا نمونہ بنائیں۔ اسی طور ہم اکتسابِ علم کا حق ادا کر سکتے ہیں۔ تب ہی ہم حقیقی معنوں میں 'جامعی' کہلانے کے مستحق ہوں گے اور اسی صورت میں ہم وطن کی خدمت کے اہل ہو سکتے ہیں اور اس کی عظمت کا باعث۔

اس سال غالبؔ کی صد سالہ برسی کی تقریبات کا آغاز ہوا ہے۔ اظہارِ عقیدت کے طور پر ہم نے اپنے رسالے کا آغاز، غالبؔ کے بارے میں ایک مضمون سے کیا ہے۔ ہماری خواہش ہے کہ برسی کے سال کے اختتام پر ہم اپنا اگلا شمارہ غالبؔ کے لیے مخصوص کریں۔ احباب سے درخواست ہے کہ وہ اس سلسلے میں ہمیں نوازیں۔

'تہذیب' کا پہلا شمارہ پیشِ خدمت ہے۔ جہاں پہلا قدم اُٹھانے کا فخر ہمیں حاصل ہوا ہے، وہاں ابتدائی مراحل کی دشواریاں بھی ہمارے سامنے رہی ہیں۔ ہمیں یقین ہے کہ ہمارے بزرگ اور ہمارے ساتھی، ہماری کوتاہیوں کو نظر انداز فرمائیں گے۔

عبدالواحد انصاری
'مدیر'

# فہرست مضامین

(جامعہ کے اعلیٰ تعلیمی اداروں کے طالب علموں کا رسالہ)

پہلا شمارہ سنہ ۶۹-۱۹۶۸ء

سرپرست

**پروفیسر محمد مجیب** (شیخ الجامعہ)

مجلس ادارت

**انوپ سنگھ** (متعلم بی۔ ایڈ)

**عبدالواحد انصاری** (متعلم رورل انجینئرنگ سال دوم)

**ایم ہوائی، رانی** (متعلمہ بی۔ اے آنرز سوشل ورک سال دوم)

**شبیع احمد** (متعلم بی۔ اے سال سوم)

مشیر رسالہ

جناب عبداللہ ولی بخش قادری (لکچرر، استادوں کا مدرسہ، جامعہ ملیہ اسلامیہ)


**جامعہ ملیہ اسلامیہ**

جامعہ نگر، نئی دہلی ۲۵

(یونین پرنٹنگ پریس دہلی)